# معالجاتِ الیکٹروہومیوپیتھی

تصنیف: سام کینڈی

ایل آرسی پی & این آرسی ایس (ایڈین)

Farhan Soomro

نظرثانی: ڈاکٹروی کمار

ترجمہ: طاہرمنصورفاروقی




Scanned by CamScanner

| | | |
|---|---|---|
| اشاعت | : | اپریل2003 2013 |
| تعداد | : | 1000 |
| پرنٹر | : | ندیم یونس پرنٹرز ریٹیگن روڈ' لاہور۔ |
| ناشر | : | الفت افضال |
| قیمت | : | روپے |


Farhan Soomro

سٹاکسٹ برائے کراچی

ہانمن بک ہاؤس اینڈ فارمیسی

5- سی' 1 - بی کنیز اسکوائر' نزد میٹرک بورڈ آفس

ناظم آباد۔ کراچی۔فون: 6614030-6681213

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

# فہرست



Scanned by CamScanner

Farhan Soomro




Scanned by CamScanner

Farhan Soomro




Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

Scanned by CamScanner

# دیباچہ

Farhan Soomro

زیرنظر کتاب ''معالجات الیکٹرو ہومیو پیتھی'' کا دوسرا ایڈیشن ہے۔اس میں ترمیم واضافہ کا مقصد الیکٹرو ہومیو پیتھی کے طلباء کو اس موضوع پر ایک نیا زاویہ نظر دینا ہے۔ مجھے محض امید نہیں پورا بھروسہ اور اعتماد ہے کہ اس کتاب میں دیا گیا مواد، طلبہ کے لیے زبردست افادیت کا ذریعہ بنے گا۔ دراصل اہلیت ایک چیز اور اس کا بھرپور استعمال دوسری چیز ہوتی ہے۔مرض اور مریض کی کیفیت کو سمجھنا اور پھر درست علاج تجویز کرنا ہی ایک معالج کی بنیادی خصوصیت ہوتی ہے۔معالج کو مفید مواد مہیا کرنا اس کتاب میں ترمیم واضافہ کے وقت میرے پیش نظر رہا ہے۔ مجھے توقع ہے کہ اب یہ کتاب طلبہ کیلئے زیادہ معلومات افزاء، دلچسپ اور رہنما ثابت ہوگی۔

ڈاکٹر سام کینیڈی نے یہ کتاب یورپی ماحول، مزاج اور موسم کے مطابق لکھی تھی۔ میں نے اسے برصغیر کے حالات کے مطابق مرتب کیا ہے۔

ڈاکٹر وی کمار

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

# الیکٹروہومیوپیتھک ادویات اوران کے مخفف

انجائیوٹیکونمبر 1 'نمبر 2اورنمبر 3 کومختصراًیوں لکھتے ہیں۔

A1, A2, A3

کینسروسونمبر 1'2'3'4'5'6'10 کومختصراًیوں لکھا جاتا ہے۔

C1, C2, C3, C4, C5, C6, C10

فیبریفیوگونمبر 1 'نمبردو' کواختصار کے ساتھ اس طرح لکھا جاتا ہے۔

F1, F2

پیٹوریل نمبر 1'2'3'4 کا مخفف درج ذیل ہے۔

P1, P2, P3, P4

سکروفلوسونمبر 1'2'3،5،6 کومختصراًاس طرح لکھتے ہیں۔

S1, S2, S3, S5, S6

سکروفلوسوگیاپون کا اختصاردرج ذیل ہے۔

S.TR

کتب خانہ طبیب

ویٹیریونمبر 1اور 2 کا مخفف یہ ہے۔

V1, V2

ورمیفیوگونمبر 1اورنمبر 2 کومختصراًیوں لکھتے ہیں۔

Ver 1, Ver 2,

ڈان فن'لارڈ'میرینا'اینٹی مال۔ڈی۔مار

## سیال بجلیاں

سرخ (روزا)' زرد (گیلیا)' سفید (پیانکا)' نیلی (ازورا) اورسبزبجلی (ورڈی)

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro



کاونٹ میٹی کے نظریہ کے مطابق تمام بیماریاں لمف اور خون میں بگاڑ کے سبب پیدا ہوتی ہیں۔ بالخصوص خون میں خرابی یا آلودگی زیادہ تر امراض کی وجہ بنتی ہے۔ ان دونوں یعنی لمف اور خون کو دوبارہ صحت مند کیفیت میں لانے کے لیے ضروری ہوتا ہے کہ ایسی ادویات استعمال کی جائیں جو لمف اور خون پر اثرانداز ہوں اور ان کے بگاڑ کو دور کریں۔ یہ بگاڑ چاہے موروثی اثر کا نتیجہ ہو یا معروضی حالات کا اسے ختم ہونا چاہیے کاونٹ میٹی نے اس مقصد کے لیے کچھ ادویات دریافت کیں جن کا ذکر اوپر کیا گیا ہے۔ ان کی وضاحت کچھ اس طرح ہے۔

**انجائیوٹیکو (Angiotico):** یہ ادویات ان تمام امراض کا علاج کرتی ہیں جو خون کے بگاڑ سے جنم لیتی ہیں۔ ان امراض کی علامتوں میں دل کی تیز دھڑکن، شریانوں کا پھڑکنا، سر کی طرف خون کا بہاؤ، ناک سے خون بہنا، مختلف اقسام کا جریان خون وغیرہ شامل ہی۔ چنانچہ انہیں مرگی، دل کے امراض، بواسیر، خون کی قے، خون کے اجتماع، وریدوں کا پھولنا اور حیض کی بے قاعدگی میں استعمال کیا جاتا ہے۔ ہر طرح کے بخار جن میں درجہ حرارت بہت زیادہ ہو اور نبض اچھلتی ہوئی ہو ان ادویات کو فیبر یفیوگو ادویات کے ساتھ تجویز کیا جاتا ہے۔

**سکروفلوسو (Scrofloso):** الیکٹروہومیوپیتھی کی ادویات کا یہ گروپ بھی نہایت اہم ہے اور وسیع تر طبی حلقہ اثر رکھتا ہے۔ ان تمام امراض کا علاج کرتا ہے جو لمف کے بگاڑ کے نتیجہ میں جنم لیتے ہیں۔ کاونٹ میٹی نے تمام امراض کو دو گروہوں میں تقسیم کیا تھا۔ یعنی لمفی یا سکروفلوسی اور انجائیوٹیکو یا دموی (خون سے متعلق)۔ اس طریقہ علاج کے ماہر کو یہ طے کرنا ہوتا ہے کہ مریض یا مریضہ کا تعلق ان دونوں گروہوں میں سے کس گروہ کے مرض سے ہے۔ یعنی مریض دموی ہے یا لمفی ہے؟ اگر مریض کو لاحق شکایت سر چکرانے، تیز دھڑکن، بواسیر، پھولی ہوئی وریدوں، کسی بھی قسم کے جریان خون، چہرے یا سر میں اجتماع خون سے تعلق رکھتی ہے تو مریض غیر متنازعہ طور پر دموی ہے اور اس کا علاج انجائیوٹیکو گروپ کی مختلف ڈیلیوشنز میں ادویات ہیں۔ اگر اس کے برعکس مریض میں مذکورہ بیماریوں یا علامتوں میں سے کوئی ایک بھی نہ پائی جاتی ہو۔ لیکن اس میں انیمیا (خون کی کمی) بدہضمی، آسانی سے نزلہ زکام میں مبتلا ہو جانا، بھوک میں کمی جیسی کسی ایک یا ایک سے زیادہ شکایات میں پائی جاتی ہوں تو بلاتشکیک وہ لمفی مریض ہے۔ اس کی ادویات ایک یا دوسری صورت میں سکروفلوسو ہیں۔ کاونٹ میٹی کا کہنا ہے کہ دموی

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro



یالمفی مریضوں کے علاوہ ایک اور قسم کے مریض بھی پائے جاتے ہیں۔ اس قسم میں پہلی دو اقسام کی علامتیں بیک وقت ہوتی ہیں چنانچہ اسے ملی جلی قسم کہا جاتا ہے۔ کاونٹ میٹی تجویز کرتے ہیں کہ ملا جلا مزاج رکھنے والے مریض میں جس مزاج سے متعلقہ علامات غالب ہوں اس کو پیش نظر رکھا جائے اور سکروفلوسو اور انجائیوٹیکو ادویات کا امتزاج اس طرح استعمال کرایا جائے کہ جس مزاج کے عناصر غالب ہوں متعلقہ گروپ کی دوا کا تناسب زیادہ رکھا جائے۔ ایسا امتزاج ہی کامیاب نتائج مہیا کرتا ہے۔ غدودوں کی سوجن' خنازیر کے بہاؤ' نظام ہضم کی بے قاعدگیوں' قبض' استسقاء' پیشاب اور تولید کی بیماریاں' السر' فسچولا' آنکھوں' کانوں اور ناک کی بیماریاں' ایسی تمام بیماریاں جن میں مریض کا چہرہ زرد' ہونٹ اور مسوڑھے خاکستری ہوں کی صورت میں لمف کے بگاڑ کا اظہار ہوتا ہے۔ کاونٹ میٹی کی دریافت کردہ ادویات میں سکروفلو سو نمبر 1 اور 5 سب سے وسیع حلقہ اثر رکھتی ہیں اور دس میں سے نو مریضوں کے لیے انہی کی ضرورت ہوتی ہے۔

**کینسروسو (Canceroso):** طبی اہمیت کے اعتبار سے اگلا نمبر کینسروسو ادویات کا ہے۔ ان کا تعلق ایسی بیماریوں سے ہے جو پیدا تو لمف کے بگاڑ سے ہوتی ہیں لیکن سکروفلوسو ادویات ان کے تدارک میں ناکام رہتی ہیں۔ چنانچہ ہر طرح کے السر' ٹیومر اور سوزش کے لیے اور پھیپھڑوں' جگر' معدے اور تولید کی بیماریوں کے لیے یہ دوائیں مفید رہتی ہیں۔ ان ادویات کو ان تمام امراض میں بھی تجویز کیا جاتا ہے جو اگرچہ سکروفلوسو کے دائرہ اثر میں آتی ہیں لیکن مزمن سمجھی جاتی ہیں اور آسانی سے قابل علاج نہیں ہوتیں۔ ایسی بیماریوں میں کینسروسو معجزہ نما اثرات مرتب کرتی ہیں۔ اس گروپ کی ادویات میں بھی نمبر 1 اور 5 اعلیٰ ترین ادویات ہیں۔ کینسروسو نمبر 1 کو داخلی استعمال میں جبکہ نمبر 5 کو لوشنز' آئنٹ منٹس' باتھ' ان ہیلیشن اور انجکشنز کی صورت میں استعمال کیا جاتا ہے۔ کینسروسو خاص طور پر پیشاب کی رکاوٹ دور کرنے کے لیے بے مثال ہیں۔

**پیٹوریل (Pettorales):** اگلا اہم ترین دائرہ اثر پیٹوریل ادویات کے گروپ کا ہے یہ ادویات ان امراض کا علاج ہیں جو ہم سب میں گاہے بگاہے عارضی طور پر پیدا ہوتی رہتی ہیں۔ ان کا سبب موسم اور آب و ہوا میں تبدیلی ہوتا ہے۔ ان ادویات کا دائرہ اثر ہماری وہ

Farhan Soomro

داخلی کیفیات بھی ہیں جو نزخرہ کی سوزش نمونیہ' تپ دق وغیرہ سے پیدا ہوتی ہیں۔ گلے اور پھیپھڑوں کی تمام بیماریوں کے لیے انہیں انجائیوٹیکو اور کینسروسو کے ساتھ علامتوں کے مطابق مخصوص امتزاج میں استعمال کرایا جاتا ہے۔ پیٹوریل نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن گلے اور پھیپھڑوں کی حاد بیماریوں میں تجویز کی جاتی ہے۔ اسے منہ کے ذریعے استعمال کے ساتھ ساتھ آئنٹ منٹ کی صورت میں بیرونی طور پر بھی استعمال کرتے ہیں۔ داخلی اور خارجی استعمال کے نتیجہ میں گاڑھے سبزی مائل ریشے کا اخراج ہوتا ہے اور برونکائٹس سے نجات مل جاتی ہے۔ پیٹوریل نمبر 2 خاص طور پر ایسے مریضوں کے لیے تجویز کی جاتی ہے جن کے پھیپھڑوں میں خلایا شگاف پیدا ہو چکے ہوتے ہیں۔ ایسی صورت میں اسے کینسروسو کے ساتھ داخلی اور خارجی استعمال میں لایا جاتا ہے۔ اگر خون کا اخراج ہوتا ہو تو اسے انجائیوٹیکو کے ساتھ تیسری ڈیلیوشن میں تجویز کرتے ہیں۔ پیٹوریل نمبر 3 بچوں کے لیے نہایت مفید ہے اور ان کی تمام مزمن بلغمی بیماریوں کے لیے مناسب رہتی ہے۔ پیٹوریل نمبر 4 ایسی تمام کھانسیوں میں موزوں رہتی ہے جن کے ساتھ لیسدار سفیدی مائل بلغم سیال صورت میں خارج ہوتا ہو۔

**فیبریفیوگو (Febrifugo):** فیبریفیوگو کا مطلب ہوتا ہے' دافع بخار چنانچہ اس گروپ کی ادویات ہر طرح کی بخار کی کیفیات کے لیے لیکن بالخصوص نوبتی اقسام کے بخاروں کے لیے دوسری ادویات کے ساتھ ملا کر تجویز کی جاتی ہیں۔ انہیں دوسری ادویات کے ساتھ اس وقت تجویز کریں جب جسم کا درجہ حرارت بہت زیادہ ہو اور نبض تیز ہو۔ فیبریفیوگو نمبر 1 عام طور پر کھانے کے لیے دی جاتی ہے۔ مرض جس قدر حاد ہو اس کی ڈیلیوشن اسی قدر کمزور تجویز کریں۔ مثلاً تیسری ڈیلیوشن دیں اور بار بار استعمال کرائیں۔ یہی دوا ہر قسم کی تلی اور جگر کی بیماریوں کے لیے حاد اور مزمن دونوں کیفیات میں نہایت مؤثر رہتی ہے۔ فیبریفیوگو نمبر 2 بعض اوقات F-1 کی ناکامی کی صورت میں استعمال کرائی جاتی ہے۔ لیکن اس کا زیادہ استعمال خارجی طور پر کمپریس یا مرہم کی صورت میں ہوتا ہے۔ اس کا اثر براہ راست جگر یا تلی کی سطح پر پیدا ہونے والے اشتعال کو دور کرتا ہے۔ اس دوا کے استعمال میں وقفہ رکھنا بہت ضروری ہوتا ہے۔ اس کے استعمال کے بعد دو یا تین دن تک ویسلین یا کولڈ کریم لگانی چاہیے۔

**ورمی فیوگو (Vermifugo):** یہ ادویات بھی اپنے نام کی مناسبت سے ہر قسم کے

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro



کیڑوں کو تلف کرتی ہیں جو صحت مند انسانی جسم کو بیمار کر دیتے ہیں۔ ان کیڑوں میں پیٹ کے طفیلی کیڑے، کیچوے، کدو دانے شامل ہیں۔ یہ ادویات نسیجوں میں بننے والی مواد بھری غشائی تھیلیوں کے لیے بھی تجویز کی جاتی ہیں۔ ورمی فیوگو نمبر 1 عام طور پر دوسری ڈیلیوشن میں داخلی استعمال کے لیے ہی تجویز کی جاتی ہے۔ اس کے فعل کو مؤثر بنانے کے لیے صبح و شام اس کے ساتھ ہی زرد بجلی کے پانچ یا چھ قطرے دیئے جاتے ہیں چنانچہ نتائج حیرت انگیز ہوتے ہیں۔ ورمی فیوگو نمبر 2 کے بیس گلوبیولز کے ساتھ دو قطرے زرد بجلی (آدھے پوائنٹ میں؟) کا انجکشن دیا جائے تو اثرات کئی گنا بڑھ جاتے ہیں۔ اگر یہ دوا مرہم بنا کر صبح و شام ناف کے اردگرد لگائی جائے تو بھی شفایابی تیز تر ہو جاتی ہے۔

**وینیریو (Venereo):** ان ادویات کا دائرۂ اثر مخصوص اور مہلک زہروں کی وجہ سے پیدا ہونے والی بیماریاں ہیں۔ یہ ادویات اس انداز میں اثر انداز ہوتی ہیں کہ ان لوگوں کو بھی حیرت زدہ کر دیتی ہیں جو اب مرکری اور پوٹاشیم کے آئیوڈائیڈ پر پختہ یقین رکھتے ہیں۔

Domfin -- خناق کے لیے مخصوص دوا ہے۔ Lord ہرنیا کے لیے، Marina آنکھوں کی بیماریوں کے لیے Mal-Di-Mare سمندری سفر کے دوران لاحق ہونے والی بیماریوں کے لیے اور Linfatico 'انجائیوٹیکو اور سکروفلوسو ادویات کے درمیان استعمال کے لیے ہوتی ہیں۔ Linf ایسی دوا ہے جو مذکورہ دونوں قسم کی ادویات کی متعلقہ بیماریوں کی مختلف شکلوں کے لیے موزوں رہتی ہے۔

اسے داخلی اور خارجی دونوں طرح سے استعمال میں لایا جاتا ہے۔ ڈیلیوشنز میں کھانے کے ساتھ جبکہ خارجی استعمال میں اس کے ساتھ، آئنٹ منٹ اور لوشنز استعمال میں لائے جاتے ہیں۔ یہ دوا غدودوں کے بڑھ جانے کی شکایت اس مرحلے میں دور کر دیتی ہے جب سکروفلوسو ادویات اس مقصد میں ناکام ہو جاتی ہیں لیکن ابھی کینسروسو کی ضرورت نہیں ہوتی۔

## بجلیاں (ELECTRICITIES):

بجلیوں کی تعداد پانچ ہے۔ یہ بے رنگ سیال ہوتے ہیں۔ ان کی بیرونی شناخت کے لیے بوتلوں پر ان کے نام کا لیبل اور گردن میں متعلقہ رنگ کا بینڈ چڑھا دیا جاتا ہے۔ کوئی شخص لمحہ بھر کے لیے بھی یہ نہیں سوچ سکتا کہ ان بوتلوں میں کوئی بجلی بھری ہوئی ہے جو برق رواں یا

Scanned by CamScanner

برق سکونی جیسا ردعمل رکھتی ہے۔ ایسا کوئی دعویٰ کاونٹ میٹی نے بھی نہیں کیا۔ لیکن ان میں بلاشبہ فوری طور پر پیدا ہونے والا اثر پایا جاتا ہے جسے درد میں مبتلا یا جریان خون میں مبتلا مریض استعمال کر کے حیرت کے ساتھ محسوس کرتا ہے۔ کاونٹ میٹی کا کہنا ہے کہ میں نے ان کے اثرات کا بار بار مشاہدہ کیا ہے۔ یہ بجلیاں ہیں؟ سائنسدان انہیں مضحکہ خیز انداز میں دیکھتے رہے لیکن مریضوں نے ان کے اثرات سے بے پناہ تسکین حاصل کی۔

مندرجہ ذیل ہدایات بجلیوں کے استعمال کے لیے ہیں اور انہیں کاونٹ میٹی کی تحریروں سے لیا گیا ہے۔

Farhan Soomro

''زرد بجلی کو صرف چھونے کے انداز میں لگایا جائے اور محفوظ جلد پر لگایا جائے''

''سبز بجلی کو پٹی ( کمپریس ) کی صورت میں استعمال کیا جائے۔ اسے زخموں پر بھی لگایا جا سکتا ہے۔ دوسری بجلیوں کو چھونے یعنی انگلیوں سے بھی لگایا جا سکتا ہے اور پٹی کی صورت میں بھی استعمال کیا جا سکتا ہے''

''بجلیوں کو آپ کبھی بھی تشنج پیدا کرنے والی بیماریوں میں استعمال کر سکتے ہیں۔ مثلاً ہسٹیریا اور مرگی وغیرہ۔

''سرخ، نیلی (یا انجا ئیوٹک ) اور سفید بجلی کو قطروں کی صورت میں ( زیادہ سے زیادہ آٹھ قطرے ) منہ کے ذریعے بھی استعمال میں لا سکتے ہیں''

''بجلیوں کو کپنگ، انجکشن اور کمپریس، تینوں ذرائع سے استعمال کیا جا سکتا ہے۔

1: کپنگ -- بجلی کی بوتل کو الٹا کر مریض کی جلد پر اس طرح رکھیں کہ اس کا منہ جلد کو چھونے لگے مگر سیال بہہ نہ نکلے۔ آدھے منٹ تک سیال جلد کو چھوتا رہے۔ پھر بوتل کو ہٹالیں۔

2- کمپریس -- روئی یا لینولن کا چھوٹا سا ٹکڑا مطلوبہ بجلی کے سیال سے تر کر لیں اور پھر متاثرہ مقام پر رکھ کر پٹی باندھ دیں۔ خشک ہونے پر تازہ بھگویا ہوا ٹکڑا استعمال کریں۔

بجلیوں کو عام طور پر درد کے مقام پر لگایا جا سکتا ہے۔

Scanned by CamScanner

# داخلی استعمال

**گلوبیولز (Globules):** پہلی ڈیلیوشن بنانے کے لیے ایک تل سائز گرینول کو 4 اونس ڈسٹلڈ واٹر کی بوتل میں تحلیل کیا جاتا ہے اور اسے ختم ہونے تک رکھا جاتا ہے۔ اگر ابلا ہوا پانی استعمال کیا جائے تو اسے زیادہ دنوں تک نہیں رکھا جاتا۔ اسے بدل لینا چاہیے۔ اگر مریض کے لیے پہلی ڈیلیوشن تجویز کی گئی ہو تو اسے سادہ پانی استعمال کرنا چاہیے اور ایک گلوبیول کو 6 اونس پانی میں تحلیل کر کے یہ پانی ایک کھانے کا چمچہ ہر ایک گھنٹے کے بعد پینا چاہیے۔ پہلی ڈیلیوشن کی بنائی ہوئی بوتل پر دوا کے نام اور ڈیلیوشن کا لیبل لگا دینا ضروری ہے۔ مثلاً یہ دوا اگر سکروفلوسو نمبر 1 کی پہلی ڈیلیوشن ہے تو بوتل پر S-1 کا لیبل لگا دیں۔ دوسری ڈیلیوشن تیار کرنے کے لیے پہلی ڈیلیوشن کا ایک بڑا چمچہ پانی کے آدھے گلاس (4 اونس پانی) میں ڈالیں اور ہر آدھے گھنٹے کے بعد ایک بڑا چمچہ ایک خوراک کے طور پر استعمال کریں۔ تیسری ڈیلیوشن بنانے کے لیے دوسری ڈیلیوشن کا ایک بڑا چمچہ لیں اور پہلے طریقہ کار کے مطابق اسے 4 اونس پانی میں شامل کر لیں۔ اس میں سے ایک چائے کا چمچہ ایک ڈوز (خوراک) کے طور پر ہر پندرہ منٹ کے بعد لیا جائے۔

Farhan Soomro

جب دوا ادویات کو متبادل انداز میں (ایک کے بعد دوسری کو) استعمال کرنا ہو (اس کی علامت x ہے) تو مطلوبہ ڈیلیوشن تیار کریں اور اس تیار شدہ محلول میں سے آدھا گلاس (3 اونس) صبح کے وقت 8 سے 2 بجے کے درمیان لیں اور دوسری خوراک آدھا گلاس یا 3 اونس سہ پہر کو یعنی 2 بجے سے سونے تک عرصے میں لیں۔ اس طرح دو گلاس دو روز تک استعمال میں آئیں۔

جب تین ادویات کو ایک دوسرے کے بعد استعمال کرنا تجویز کیا گیا ہو تو ہر دوا کا ایک گلاس یا ایک بوتل تیار کی جائے اور اس کا تیسرا حصہ ایک دن کے تیسرے حصہ میں تسلسل کے ساتھ استعمال کریں۔ مرض کی صورت حال کے مطابق ایک ایک گھنٹہ کے بعد بھی ان کو لیا جاسکتا ہے۔ یعنی پہلے گھنٹے میں ایک دوا' دوسرے گھنٹے میں دوسری اور تیسرے گھنٹے میں تیسری دوا کی خوراک لی جائے۔ اس طرح چوتھے گھنٹے میں پھر پہلی دوا کی باری آجاتی ہے۔

Scanned by CamScanner

دوا کی خوراک کو مرض کی شدت یا اشتعال کے مطابق کم کرنا چاہئے اور بار بار استعمال میں لانا چاہیے۔ مزمن مرض میں دوسری یا تیسری ڈیلیوشن جبکہ حاد اور اچانک لاحق ہونے والے مرض میں پہلی ڈیلیوشن کے دس سے بیس گلوبیولز استعمال کریں۔ بے ہوشی، ہسٹیریا، مرگی، ہیضہ اور شراب کی مدہوشی کے لیے خشک دوا کے استعمال کے بعد ڈیلیوشن کا استعمال جاری رکھا جاتا ہے۔

ایسے مریض جو حالت سنبھلنے پر اپنے کام کاج پر جانا چاہتے ہوں یا ایسے مریض جنہیں زیادہ عرصہ تک گھر سے باہر رہنا ہو انہیں تجویز کردہ دوا کی کافی مقدار کسی بوتل میں ساتھ رکھنی چاہیے۔ یہ ادویات کھانے سے فوراً پہلے یا فوراً بعد لی جاسکتی ہیں۔ ایک دوا کے بعد دوسری دوا کا استعمال کرنا ہو تو کم از کم تیس منٹ کا وقفہ ضرور رکھا جائے۔ اگر بہتری نہ آئے یا علامات کی شدت برقرار رہے تو اس کا مطلب ہے کہ ڈیلیوشن ٹھیک نہیں اور اسے ہلکا یا کمزور کیا جانا ضروری ہے۔ یا پھر ایسی صورت حال کا مطلب ہے کہ دی جانے والی دوا اس مرض کے لیے موزوں نہیں۔ یا پھر متاثرہ عضو (بافتوں) میں اتنا بگاڑ آچکا ہے کہ موجودہ دوا مرض پر قابو نہیں پاسکتی۔ مکمل آرام آجانے تک دوا کا استعمال کسی تعطل کا شکار نہیں ہونا چاہیے۔ اگر بہتری کے آثار پیدا نہ ہو رہے ہوں تو پھر دوا کا استعمال ترک کیا جا سکتا ہے۔ لیکن بہتری آنے پر علاج اس طرح جاری رکھا جائے کہ مکمل شفایابی کے بعد دوا کی خوراک میں بتدریج کمی لائی جائے پھر دوا کی خوراک کے وقفوں کو طویل کرتے ہوئے مہینوں پر پھیلا کر ساری عمر بھی جاری رکھا جاسکتا ہے۔

خشک گلوبیولز کو زبان پر رکھ کر عموماً ایک گھنٹہ کے بعد لیا جاتا ہے۔ صورت حال کی شدت کے مطابق 8'10 بلکہ 20 گولیاں تک ایک وقت میں زبان پر رکھ کر چوس لی جاتی ہیں۔

Farhan Soomro

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

# خارجی استعمال

گلوبیولز کا خارجی استعمال مختلف طریقوں سے کیا جاتا ہے۔ ان کی تفصیل درج ذیل ہے۔

N.B

1- مرہم یا تیل (Oil or Ointment): مرض کی نوعیت اور مریض کی حساسیت کے مطابق دس' پندرہ یا 20 گلوبیولز چائے کا آدھا چمچہ متعلقہ بجلی کے سیال میں ڈالیں۔ اس میں ایک اونس زیتون کا تیل یا ویسلین شامل کر لیں۔ سکروفلوسو کے لیے سرخ بجلی' کینسروسو اور انجائیونیکو کے لیے نیلی بجلی' فیبر یفیوگونمبر 2 یا پیٹورل نمبر 1 کے لیے سفید بجلی درکار ہوتی ہے۔ سکروفلوسو 5 آئنٹ منٹ یا تیل گرتے بالوں کے لیے نہایت عمدہ ہے۔ یہ تیل بہت سے جلدی امراض' گٹھیاوی درد اور نڈھال کر دینے والی بیماریوں کے بعد کمزوری کا بھی اچھا علاج ہے۔

کینسروسو 5 ۔ پیپ پکانے' کینسر والے السر' بدگوشت (ناک یا کان میں) اور ہڈیوں اور جوڑوں کے تمام دردوں کے لیے مفید ہے۔

انجائیونیکو 2 ۔ کو شریانوں کے نظام سے متعلقہ تمام امراض' دل کے امراض' بواسیر اور پھولی ہوئی وریدوں کے لیے تجویز کرتے ہیں۔

فیبر یفیوگونمبر 2 ۔ کو جگر اور تلی کی تمام بیماریوں اور ان سے متعلقہ بیماریوں کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

لنفا ٹیکو مرہم یا تیل غدودوں کی سوزش اور نقرس کی کچھ اقسام کے لیے سودمند ہے۔

پیٹورل مرہم یا تیل کو سانس کی نالیوں کے امراض اور پھیپھڑوں کے مسائل میں تجویز کرتے ہیں۔

مذکورہ بالا کسی بھی مرہم یا تیل کو متاثرہ مقام پر تیزی سے ملتے ہیں (ایسی صورت میں جب مساج ضروری ہو) زخم' ٹیومر یا دکھتے ہوئے مقام پر مرہم یا تیل کو کسی فلالین کے ٹکڑے پر پھیلا کر باندھ دیتے ہیں۔ جن مقامات کو مذکورہ مرہم یا تیل سے چپڑا گیا ہو وہاں دوسری دفعہ دوا کے استعمال سے پہلے متعلقہ عضو کو پانی اور صابن سے دھو لیا جائے۔

Scanned by CamScanner

2- باتھ: غسل کے پانی میں دوا کا استعمال کرنے کے لیے پہلے ایک گلاس گرم پانی میں مطلوبہ دوا کے 75 سے 150 گلوبیولز تحلیل کریں اور پھر اس پانی کو غسل کے پانی میں شامل کر لیں۔ پانی کا درجہ حرارت 98 ہو اور مریض اس پانی میں 10 سے 20 منٹ اور زیادہ سے زیادہ 30 منٹ تک رہے۔

سٹز باتھ (Sitz Bath): بیٹھ کر غسل کرنے یعنی بطور علاج دوا ملے پانی میں بیٹھنے کی غرض سے جو پانی لیا جائے اس میں مطلوبہ دوا کے 30 سے 50 گلوبیولز کو ایک گلاس پانی میں اچھی طرح تحلیل کر کے ملا لیں۔ بعض اوقات نل باتھ پانی میں بجلی کی ایک بوتل شامل کر لی جاتی ہے۔ سٹز باتھ کے پانی میں البتہ بجلی کا سیال صرف ایک چائے کا چمچہ شامل کیا جاتا ہے۔ لیکن یہ ضروری نہیں کیونکہ زیادہ تر اعضاء کے لیے یہ بہت مہنگا علاج ہے۔

3- کمپریس: پٹی کے طور پر استعمال کرنے کے لیے 20 گلوبیولز تقریباً آدھے پنٹ پانی میں شامل کیے جاتے ہیں۔ اس پانی میں روئی یا سوتی کپڑے کے دو یا تین ٹکڑے (مناسب سائز میں) بھگو لیں۔ بھیگے ہوئے ٹکڑے کو متاثرہ مقام پر رکھیں اور اوپر پٹی باندھ دیں۔ یہ پٹی خشک سوتی کپڑے یا فلالین کی ہو سکتی ہے۔ کچھ کیسوں میں لیکن بہت کم ایسا کیا جاتا ہے کہ آئیل سلک کے ساتھ پٹی استعمال کی جاتی ہے۔ دوائی میں بھگوئے ٹکڑے گرم یا خشک ہونے پر تبدیل کر لیں اور ان کی جگہ دوبارہ بھگوئے ہوئے ٹکڑے رکھیں۔ چوبیس گھنٹوں میں کم از کم 6 سے 8 دفعہ انہیں تبدیل کیا جائے۔

Farhan Soomro

4- لوشنز، گارگلز، انجیکشن، ان ہیلیشن، سپرے: ان سب کے لیے 15 سے 20 گرین دوا ہاف پنٹ پانی میں تحلیل کریں۔ پانی گرم، ٹھنڈا، نیم گرم کسی بھی طرح کا استعمال کر سکتے ہیں۔ ان ہیلیشن عام انداز کے سپرے سے بھی لی جا سکتی ہے۔ اگر یہ میسر نہ ہو تو پہلے گلوبیولز کو پانی میں تحلیل کریں۔ پھر ابلتا ہوا پانی کسی جگ میں ڈال کر اس میں تحلیل شدہ گلوبیولز والا پانی شامل کریں۔ اس کو کسی تولیے سے ڈھانپ دیں۔ اس سے نکلنے والی بھاپ کو مریض وقفے وقفے سے نتھنوں میں لے۔ لوشنز بنانے کے بعد ان میں وائین یا برانڈی کا کھانے کا ایک چمچہ شامل کر لیں۔ اس لوشن کو کسی اسفنج یا نرم برش سے متاثرہ مقام پر لگائیں۔ اس کے لیے فلالین کا کوئی ٹکڑا یا پھر براہ راست ہاتھ کا استعمال بھی کیا جا سکتا ہے۔

Scanned by CamScanner

5- سپوزیٹرز۔ کیپسولز: ان کو مختلف طرح سے بنایا اور استعمال کیا جاتا ہے۔ کینسرو سو نمبر 5 اور سبز بجلی کے کمپاونڈ رحم اور مقعد کے کینسر والے امراض میں جبکہ انجا ئیوٹیکو نمبر 2 اور نیلی بجلی کے کمپاونڈ بواسیر اور ضدی قسم کی قبض میں استعمال کیے جاتے ہیں۔ یہ چونکہ کیپسولز نما ٹھوس شکل رکھتے ہیں اس لیے انہیں مقعد یا شرم گاہ میں داخل کرنے کے لیے تیل سے چکنا کر لیا جاتا ہے۔ ان کے استعمال میں معالج کی تمام ہدایات کو پیش نظر رکھنا چاہیے۔ سپوزیٹرز وغیرہ کی بہت سی صورتیں مفید اور آج کل زیر استعمال ہیں۔ مثلاً کوکین، کلارکس گلوٹین اور عام گلیسرین وغیرہ۔

6- ٹمپین۔ فرزجہ (روئی کی بتی): خون رسنے اور درد کی حالت میں یہ نہایت مفید اور مؤثر ثابت ہوتی ہیں۔ ان کے ذریعے کینسرو سو اور انجا ئیوٹیکو ادویات کو سبز اور نیلی بجلی کے ساتھ مرض یا درد کے مقام پر رکھ کر افاقہ حاصل کیا جاتا ہے۔ لیکن ٹمپن یا بتی کا استعمال معالج کی ہدایت کے مطابق کسی ماہر فرد کے ذریعے ہونا چاہیے۔ غیر تربیت یافتہ افراد کو پوری طرح طریقہ کار سمجھ کر کام کرنا چاہیے۔ اسی صورت میں مطلوبہ نتائج مل سکتے ہیں۔

Farhan Soomro

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

# عام بیماریاں

مختلف امراض کے علاج کے لیے ادویات تجویز کرتے ہوئے معالج اپنے نسخہ جات میں جو علامتیں یا اختصار استعمال کرتے ہیں' پہلے انہیں سمجھ لینا ضروری ہے۔

A ۔ انجائیوٹیکو۔ Angiotico ۔ انجائیوٹیکو نمبر 1 کو A-1 انجائیوٹیکو نمبر 2 کو A-2 ' انجائیوٹیکو نمبر 3 کو A-3 اور علی ہذا القیاس تمام نمبروں کی ادویات کو A کے ساتھ لکھ کر واضح کیا جاتا ہے۔

بجلیوں کے لیے بھی ان کے انگریزی ناموں کے پہلے حروف علامت کے طور پر استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً سرخ یعنی ریڈ بجلی کے لیے R' زرد کے لیے Y سفید کے لیے W' سبز کے لیے G اور نیلی کے لیے B لکھا جاتا ہے۔

D سے مراد ڈرائی یعنی خشک۔ M سے مراد مارننگ یعنی صبح۔ N۔ نائٹ (رات)

S-1/1 کا مطلب سکروفلوسو نمبر 1 پہلی ڈیلیوشن میں۔

S-5/2 کا مطلب سکروفلوسو نمبر 5 دوسری ڈیلیوشن میں۔

2---$A^3{}_3$ x 2 ..$S_3$ کا مطلب ہے۔ سکروفلوسو نمبر ایک دن کے پہلے نصف میں تیسری ڈیلیوشن میں دیں اور آٹھ دس دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن میں دیں۔ متبادل دوا انجائیوٹیکو نمبر 3 ہے۔ اسے دن کے دوسرے نصف میں تیسری ڈیلیوشن میں استعمال کریں اور آٹھ دس دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن میں دیں۔

| | | |
|---|---|---|
| ELY کا مطلب الیکٹرسٹی (بجلی) | --- LOT | = لوشن |
| DIL: ڈیلیوشن | --- GAR | = گارگلز (غرارے) |
| INJ: انجیکشن | --- INH | = ان ہیلیشن |
| FRIC: فرکشن رگڑ | --- RXY | = سرخ بجلی اور پھر زرد بجلی کا استعمال |
| INT داخلی استعمال | | |

SSG(Meals) : سکروفلوسو گیاپون کے 5 گلوبیولز ہر کھانے کے ساتھ خشک یا تحلیل شدہ حالت میں۔

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

OINT: آئنٹ منٹ --- LB = پورا غسل

SB: سٹز باتھ --- KB = گھٹنے کا باتھ

F.B.: پاؤں کا غسل --- SP = سپرے

CL: گلسٹرز --- SUP =سپوزیٹرز

TAMP: ٹیمپون یا بتی --- Cap = کیپسول

Dis: پانی یا کسی مشروب میں تحلیل کرنا --- Appn: لگانا۔ ملنا وغیرہ

LINT: لنی منٹ

(آنے والے صفحات میں نسخہ جات تحریر کرتے ہوئے ان علامتوں کا استعمال نہیں کیا جائے گا تاکہ نئے پڑھنے والوں کو الجھن یا پیچیدگی کا سامنا نہ کرنا پڑے)

## آنتوں کی سوزش (Abdomen – Inflamation of Bowels): انجائیوٹیکونمبر 3

دوسری ڈیلیوشن میں دن کے پہلے پہر۔ متبادل دوا کینسروسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن میں دن کے دوسرے حصہ میں دیں۔ 5 سے 10 گولیاں سکروفلوسونمبر 1 خشک حالت میں دیں۔ صورت حال میں بہتری آنے پر سکروفلوسو صبح کے وقت اور کینسروسو شام کے وقت دیں۔ تینوں کھانوں کے ساتھ سکروفلوسو گیا یون دیں۔ سرخ بجلی پوائنٹ نمبر 18 '5 اور 7 پر لگائیں۔ پیٹ پر سینک کریں لیکن مسلسل نہ کریں بدلتے رہیں۔ فلالین کی بینڈیج رکھیں۔ کھانے کے وقت صرف دودھ استعمال کریں۔

## دردقولنج (Colic): انجائیوٹیکونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن میں متبادل دوا کے طور پر سکروفلوسونمبر 1

دوسری ڈیلیوشن میں۔ بار بار دونوں دوائیں ایک کے بعد دوسری استعمال کریں۔ سکروفلوسونمبر 1 کا ایک گلوبیول خشک ہر گھنٹے کے بعد کھلائیں۔ کینسروسونمبر 5 کا باتھ اور لوشن استعمال کرائیں۔ C-5 کا آئیل: سفید بجلی ریڑھ کی ہڈی اور معدے کے بالائی حصہ پر استعمال کریں۔

## آنتوں کی دق (Consumption of Bowels): سکروفلوسو دوسری ڈیلیوشن

میں متبادل دوا کینسروسونمبر 5 دوسری ڈیلیوشن میں-- 5 گلوبیولز فیبریفیوگونمبر 1 کھانے میں اور اس کے بعد (متبادل) 5 گلوبیولز سکروفلوسونمبر 1 خشک دوسرے کھانے میں لیں۔ پیٹ پر کینسروسونمبر 5 کا تیل مالش کریں۔ متبادل مساج سرخ اور سفید بجلی کا 5-6-7 نمبر پوائنٹس پر کریں۔ بکرے کے گوشت کا شوربہ پئیں اور گائے کے گوشت کا قیمہ چھوٹے سینڈوچ میں کھائیں۔

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro



**ماساریقی مرض (Mesenteric Disease):** ناقص نشوونما رکھنے والے بچوں کے ماساریقی غدوددوں کی دق کے لیے کینسروسونمبر 2 اور کینسروسونمبر 5 کی پیٹ پر مالش کریں۔ 2 گلوبیولز سکروفلوسو گیاپون اور متبادل دوا کینسروسونمبر 5 کے 2 گلوبیولز باری باری ہر چار گھنٹے کے بعد استعمال کرائیں۔ گرم پٹیاں رکھیں۔۔نشوونما کرنے والی غذائیں تجویز کریں۔

**پھوڑے اور پیپ (Abscess):** ست تشکیل۔ بخار کے بغیر۔ ٹیکن کے ساتھ۔ لمفی مزاج کے لیے سکروفلوسونمبر 2 اور کینسروسونمبر 2 متبادل طور پر استعمال کرائیں۔ سکروفلوسونمبر 1 ہر کھانے کے ساتھ دیں۔ سکروفلوسونمبر 5 اور کینسروسونمبر 5 کے باتھ کرائیں۔ پیپ زدہ مقام پر کینسروسونمبر 5 لگائیں۔ سرخ اور زرد بجلی ملحقہ اعصاب پر لگائیں۔ دموی مزاج مریضوں کے لیے انجائیوٹیکو دوسری ڈیلیوشن میں اور متبادل دوا کے طور پر سکروفلوسونمبر 8 دوسری ڈیلیوشن میں یا پھر کینسروسونمبر 1 دوسری ڈیلوشن میں دیں۔ انجائیوٹیکونمبر 3 کے باتھ کرائیں اور کینسروسونمبر 5 ہر کھانے کے ساتھ دیں۔ لوشن انجائیوٹیکونمبر 3 اور نیلی بجلی کا استعمال کرائیں۔

**ایکنی (Acne):** ناک اور رخساروں پر چھوٹے چھوٹے دانے۔ سفید پیپ اور رطوبت کا اخراج ہو جو بعد میں نشان چھوڑ جائے۔ علامات سکروفلوسو کی سی ہوں تو انجائیوٹیکو اور سکروفلوسو ادل بدل کر دیں یا سکروفلوسونمبر 5 تجویز کریں۔ کبھی کبھار انجائیوٹیکو اور کینسروسو تیسری اور دوسری ڈیلیوشن میں دیں۔ باتھ' لوشن اور مرہم کے لیے انجائیوٹیکونمبر 2' سکروفلوسونمبر 5 اور کینسروسونمبر 5 استعمال کریں۔ لوشن وغیرہ کے استعمال سے پہلے نیلی بجلی سے دھوئیں۔ سکروفلوسونمبر 5 اور کینسروسونمبر 5 کے تین گلوبیولز ہر کھانے کے ساتھ دیں۔ اگر سبب آتشکی ہو تو انجائیوٹیکونمبر 1 کے ساتھ وینیریو یا کینسروسونمبر 5 تجویز کریں۔ باتھ کے لیے وینیریونمبر 2 اور کینسروسونمبر 5 کا استعمال کرائیں۔

**گنجاپن (Alopecia):** بال گرتے ہوں تو انجائیوٹیکونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن میں اور متبادل سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن میں تجویز کریں۔ خشک گلوبیولز استعمال کریں۔ سکروفلوسونمبر 3 کی تیس گولیاں آدھی بوتل سرخ بجلی میں تحلیل کریں۔ اس میں آدھا پنٹ برانڈی اور کافی مقدار میں عرق گلاب یا ابلا ہوا پانی شامل کر کے سر دھونے کے لیے تجویز کریں۔ اس مرض کی مخصوص دوائیں وینیریو نمبر 1' سکروفلوسو 1 اور انجائیوٹیکو 1 ادل بدل کر استعمال کرائیں۔ وینیریونمبر 2 کی 20 ویں ڈیلیوشن یا پھر سکروفلوسونمبر 3 کی تیسویں ڈیلیوشن سر دھونے (واش) کے لیے استعمال میں لائیں۔

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

**انیمیا۔ سبز بھس (Anaemia-Chlorosis):** انجائیوٹیکو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن آٹھ دس دن کے بعد پہلی ڈیلیوشن اور متبادل دوا سکروفلوسو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن آٹھ دس دن کے بعد پہلی ڈیلیوشن استعمال کرائیں۔ اگلوبیول سکروفلوسو نمبر 1 ہر تین گھنٹے کے بعد اور 3 گلوبیولز سکروفلوسو یا انجائیوٹیکو نمبر 3 کھانے کے وقت دیں۔ اگر مرض غدی ہو یا اس کے ساتھ مریضہ کو لیکوریا کی بھی شکایت ہو تو کینسروسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور انجائیوٹیکو نمبر 3 دوسری ڈیلیوشن میں ادل بدل کر دیں۔ اگر دل متاثر ہو چکا ہو تو نیلی بجلی اور فیبر یفیوگو نمبر 2 کی آئنٹمنٹ جگر اور تلی کے مقام پر لگائیں۔ انجائیوٹیکو نمبر 2، کینسروسو نمبر 2 اور لارڈ کا باتھ تجویز کریں اور دل کے مقام پر انجائیوٹیکو نمبر 2 لگائیں۔

**دل کا پھیلاؤ (Aneuriam-Cardiac):** انجائیوٹیکو نمبر 3 دوسری ڈیلیوشن میں تجویز کریں۔ دل کے مقام پر نیلی بجلی دن میں دو یا تین بار لگائی جائے۔ کمپریس پہنا جائے جو انجائیوٹیکو نمبر 2 کے 15 گلوبیولز 8 اونس پانی میں ملا کر اس میں چائے کا ایک چمچہ نیلی بجلی شامل کر کے تیار کیا گیا ہو۔ کمپریس وقفے وقفے سے بدلتے رہیں یا نیلی بجلی کا آدھ منٹ 1/2 چائے کا چمچہ پانی میں ملا کر ہر گھنٹے کے بعد یا وقفے وقفے سے لگاتے رہیں۔ مریض کو اشتعال اور ہیجان سے دور رہنے اور ہلکی غذا لینے کی ہدایت دیں۔

**انجائنا (Angina):** سوجے ہوئے ٹانسلز، گلے اور حنجرہ کی سوزش وغیرہ انجائیوٹیکو نمبر 3، سکروفلوسو نمبر 1 اور پیٹوریل تجویز کریں، اگر سانس کی نالیاں متاثر ہوں تو کبھی کبھار کینسروسو نمبر 5 اور سکروفلوسو نمبر 5 بھی دیں۔ اگر سانس میں رکاوٹ ہو تو گلے پر انجائیوٹیکو نمبر 2 لگائیں۔ سرخ یا نیلی بجلی کے غرارے کروائیں۔ انہی بجلیوں کو سر اور گدی پر استعمال کرائیں۔ اگر پیپ کا خدشہ ہو تو سبز بجلی کے غرارے کروائیں۔ اس کے لیے ایک گلاس پانی میں 8 قطرے شامل کریں۔

**انجائنا پکٹورس (Angina Pectoris):** فوراً سرخ یا نیلی بجلی ریڑھ کے دونوں طرف اور معدے کے بالائی حصہ پر لگائیں۔ مریض کے مزاج کے مطابق انجائیوٹیکو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن آٹھ دس روز تک کھلائیں اس کے بعد دوسری ڈیلیوشن داخلی استعمال کے لیے تجویز کریں۔ لمفی مزاج مریضوں کے لیے سکروفلوسو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن میں آٹھ دس دن تک دیں اور پھر دوسری ڈیلیوشن استعمال کرائیں۔ انجائیوٹیکو نمبر 2 کا کمپریس دل پر رکھوائیں۔ اگر ضروری ہو تو نیلی بجلی کا

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

کمپریس ریڑھ کی ہڈی کے دونوں طرف بالائی حصہ میں اور دل کے مقام پر لگائیں دو یا تین قطرے نیلی بجلی کے چینی پر ڈال کر یا آدھا چائے کا چمچہ پانی میں ملا کر ہر گھنٹے کے بعد دینا نہایت مفید رہتا ہے۔ انجائیوٹیکو نمبر 2 انگلی سے دل کے مقام پر لگائیں۔

**مقعد کا سرک جانا (Anus, Prolapsus):** کینسروسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن میں پینے کے لیے اور سیون کے مقام پر سرخ بجلی لگانے کے لیے تجویز کریں۔

**فسچولا (Fistula):** سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن کھانے کے لیے دیں اور اردگرد کے اعصاب پر سرخ بجلی لگائیں۔ مزاحمت ہو تو کینسروسو نمبر 1 سے تبدیل کریں۔ کینسروسو نمبر 5 اور لارڈ کے باتھ تجویز کریں۔

**بواسیر (Haemorrhoids):** لمفی مزاج مریضوں کے لیے انجائیوٹیکو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن اور سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن ادل بدل کر دیں۔ خون کا اخراج ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن آٹھ دس روز تک کھلائیں اور پھر پہلی ڈیلیوشن تجویز کریں۔ کمزور مریضوں کے لیے تیسری ڈیلیوشن مناسب رہتی ہے۔ اگر مرض جاری رہے یا اضافہ ہو جائے تو سٹز باتھ کرائیں۔ انجائیوٹیکو نمبر 2 کی 30 ویں ڈیلیوشن 94 درجہ فارن ہائیٹ گرم پانی میں مقعد کے مقام پر ٹھنڈے اور گرم پانی کے اسفنج 4 یا 5 دفعہ باری باری رکھیں۔ گرم پانی میں انجائیوٹیکو نمبر 2 کی بارہویں ڈیلیوشن ملا لیں۔ ہر دفعہ اسفنج ایک منٹ تک رکھیں اور پھر مقعد کے اندر انجائیوٹیکو نمبر 2 کی آئنٹ منٹ لگائیں۔ علاج کے دوران نیم گرم پانی اور زیتون کا تیل اور دس یا بارہ قطرے نیلی بجلی کے انجکشن لگائیں۔

**السر (Ulcer):** کینسروسو نمبر 2، کینسروسو نمبر 5 اور لاس 2 کھلائیں۔

**اینٹی ڈوٹ (Antidote):** اگر ادویات شدت پیدا کریں تو زیر استعمال دوا کی نہایت کمزور ڈوز استعمال کروائیں یا پھر تھوڑا سا کوئی ایسڈ مکسچر دیں۔ متعلقہ پوائنٹس پر سرخ بجلی لگائیں۔ سبز اور زرد بجلی کے اثر کو ختم کرنے کے لیے نیلی اور سرخ بجلی استعمال کریں یا پھر ان کے برعکس۔

**آواز بیٹھ جانا (Aphonia):** انجائیوٹیکو نمبر 2 کی دوسری ڈیلیوشن x سکروفلوسو نمبر 2 دیں۔ مزاج کے مطابق نیلی یا سرخ بجلی کے غرارے تجویز کریں۔ یہی بجلی گلے کے اردگرد لگائیں۔

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

منہ میں چھالے (Apthae): سکروفلوسونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن یا سکروفلوسونمبر 5 کی دوسری ڈیلیوشن یا کینسروسونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔ اسی دوا کے غرارے کروائیں۔ ہر کھانے میں سکروفلوسونمبر 5 اور کینسروسونمبر 5

مرگی (Apoplexy): دورہ پڑنے پر سب سے پہلے مریض کو خوب ہوادار کمرے میں لٹایا جائے۔ سر اونچا رکھا جائے اور تمام کپڑے ڈھیلے کر دیئے جائیں۔ پیشانی پر برف کی پٹی رکھیں۔ چھاتی، ہاتھ اور پاؤں ملیں۔ سرخ اور زرد بجلی باری باری لگائیں۔ انجکشن 30 گرین سکروفلوسو، 12 گرین انجائیوٹیکونمبر 2، دس قطرے سرخ بجلی اور پانی اور وائین کی سپرٹ کا سپرے۔ دل کے مقام پر نیلی بجلی۔ تین یا چار قطرے آدھے چائے کے چمچہ پانی میں 5x سے 10 گلوبیولز سکروفلوسو نمبر 1 (یا انجائیوٹیکونمبر 3) خشک۔ انجائیوٹیکونمبر 3 کی تیسری ڈیلیوشن کے چند قطرے ہر دس منٹ کے بعد۔ بحالی کے بعد چند دن تک انجائیوٹیکونمبر 3 کی تیسری ڈیلیوشن، آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن اور پھر مزید آٹھ دن کے بعد پہلی ڈیلیوشن استعمال کرائیں۔ ہر کھانے میں متبادل ادویات 5 گلوبیولز سکروفلوسو اور 5 گلوبیولز انجائیوٹیکونمبر 3 تجویز کریں۔

بھوک نہ لگنا (Loss of Appetite): سکروفلوسونمبر 2 ہر کھانے کے وقت دیں اور متعلقہ پوائنٹس پر سرخ بجلی کا اطلاق کریں۔

بغل گندھ (Armpits): بغل میں بدبودار پسینہ۔ سکروفلوسونمبر 2 کھانے کے لیے دیں اور سکروفلوسو کا لوشن متاثرہ جگہ پر لگائیں۔

لاغری۔ بازو (Arms-Atrophy): بازوؤں میں یا ٹانگوں میں گٹھیا کی وجہ سے لاغری ہو تو متواتر سکروفلوسو اور سرخ بجلی کا استعمال تجویز کریں۔ سفید یا سبز بجلی کا کمپریس تجویز کریں۔ اعصابی درد یا پٹھوں کے درد میں سرخ بجلی دیں۔ اعضاء سن ہوں تو کینسروسونمبر 1 مفید ہے۔ کلائی یا کہنی کے جمود میں سکروفلوسونمبر 2، سرخ بجلی اور سبز بجلی ملا کر دیں یا سکروفلوسو اور کینسروسونمبر 2 دیں۔

پیٹ میں پانی پڑنا (Dropsy of Abdomen): اگر پیٹ کے غلاف میں سیال کا سادہ اجتماع ہو تو سکروفلوسونمبر 1 اور کینسروسونمبر 2 تجویز کریں۔ اگر پانی کا اجتماع دل کے مرض کی وجہ سے ہو یا جگر کی وجہ سے تو فیبریفیوگو اور کینسروسو تجویز کریں۔

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro



**جوڑوں کے درد (Articular Pains):** کینسروسوانجائیوٹیکونمبر 2 اور کینسروسونمبر 5 کے ساتھ تجویز کریں اور ساتھ سبز بجلی کی مالش جوڑوں پر بھی کرائیں۔ انجائیوٹیکونمبر 3 یا کینسروسونمبر 5 کا مرہم دل کے مقام پر لگائیں۔ یا معدے کے بالائی حصہ پر مرہم یا سبز بجلی لگائیں۔ سرخ اور زرد بجلیوں کا استعمال اصول قطبیت (مقناطیسی اصول) کے مطابق کریں۔

**کساح (Rickets):** کساح میں مبتلا بچوں کے لیے۔ سکروفلوسو، کینسروسو اور انجائیوٹیکو کے ساتھ مفید رہتے ہیں۔ کینسروسونمبر 5 کا مرہم بھی فائدہ دیتا ہے۔ سکروفلوسو اور سرخ بجلی یا زرد بجلی یا پھر نیلی بجلی کے ساتھ باری باری ریڑھ کی ہڈی کے اردگرد اور معدے کے مقام پر کرائیں۔ سرخ اور زرد بجلی کا استعمال اصول قطبیت کے مطابق کریں۔

**جوڑوں کی سوزش (Arthritis):** سکروفلوسو کے پانچ گلوبیولز روزانہ دو دفعہ دیں۔ کینسروسونمبر 5 کے ساتھ مفید رہتے ہیں۔ دل کے مقام پر انجائیوٹیکونمبر 2 کا کمپریس لگائیں۔ فم معدہ کے اوپر فیبریفیوگو کا مرہم لگائیں۔ کینسروسونمبر 5 کا کمپریس فم معدہ کے اوپر لگائیں۔ سکروفلوسو کے ساتھ کرائیں۔ اصول قطبیت کے مطابق سرخ اور زرد بجلی کا استعمال کریں۔

**جوڑوں کا سخت ہو جانا (Ankylosis):** گٹھیاوی نقرس سے جوڑوں کی سوزش اور جوڑوں کا سخت ہو جانا لاحق ہو تو۔ سکروفلوسو یا سکروفلوسونمبر 2 کا لوشن بیرونی استعمال کے لیے تجویز کریں اور سکروفلوسونمبر 5 یا کینسروسونمبر 5 متبادل انداز میں کھانے کو دیں۔ انجائیوٹیکو دوسری ڈیلیوشن کے ساتھ۔ لارڈ کینسروسونمبر 5 + سکروفلوسونمبر 5 کے ساتھ یا سفید بجلی + فیبریفیوگونمبر 2 کا مرہم فم معدہ پر لگائیں۔ سبز بجلی یا نیلی بجلی کے کمپریس جوڑوں پر لگائیں۔ فم معدہ پر سرخ بجلی اور زرد بجلی باری باری لگائیں۔ یہی بجلیاں معدے کے گڑھے پر، ریڑھ کی ہڈی کے اطراف پر اور تمام متاثرہ اعصاب پر لگائیں (اصول قطبیت کے مطابق)۔ اگر مرض ضدی ہو تو کینسروسونمبر 2، نمبر 3 اور نمبر 4 تجویز کرنے کے علاوہ سبز بجلی کے ساتھ استعمال کروائیں۔

**دمہ (Asthma):** چھاتی میں اینٹھن اور بے آرامی۔ جمائیاں، گھٹن، بہت زیادہ پیشاب ہو تو سکروفلوسو خشک گلوبیولز اور انجائیوٹیکو خشک گلوبیولز بار بار دیں۔ اگر سبب اعصابی ہو تو سرخ بجلی معدے کے گڑھے پر ریڑھ کے اردگرد اور معدے کے بالائی حصہ (فم معدہ) پر لگائیں۔ اگر نالیوں کی وجہ سے ہو تو نیلی بجلی انہی مقامات پر لگائیں۔

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro



کینسرونمبر 5 کے باتھ کے بعد۔ کینسروسونمبر 5 کے مرہم اعصاب مشارکت (ریڑھ کی ہڈی کے دونوں طرف) لگائیں۔ اگر چھاتی پر حملہ ہو تو پیٹوریل نمبر 1 کو مذکورہ بالا دوا کے ساتھ متبادل انداز میں دیں۔

بلغمی دمہ ہو تو پیٹوریل نمبر 3 دوسری ڈیلیوشن بار بار دینے کے ساتھ اضافی طور پر انجائیوٹیکونمبر 3 اور سکروفلوسونمبر 3 بھی دیں۔

خون کی شریانوں میں اجتماع یا شریان رسنے کی وجہ سے دمہ ہو تو انجائیوٹیکونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور انجائیوٹیکونمبر 2 دوسری ڈیلیوشن بار بار دیں۔ نیلی بجلی کے دو قطرے ہر آدھے گھنٹے کے بعد استعمال کرائیں۔ کینسروسونمبر 5 اور انجائیوٹیکونمبر 3 کے علاوہ اور متبادل اطلاق میں سرخ بجلی دل کے مقام پر لگائیں۔

دو سال پرانا دمہ ہو تو معدے کے گڑھے پر سرخ بجلی ایک دفعہ لگانے سے ختم ہو جاتا ہے۔

اعصابی دمہ ہو اور دس سال پرانا ہو تو سکروفلوسو دوسری ڈیلیوشن بار بار استعمال کرانے سے اور سرخ بجلی لگانے سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔

بلغمی دمہ کئی سال پرانا ہو تو سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن (بار بار دیں)۔ پیٹوریل نمبر 1 اور پیٹوریل نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن معمول کے ڈوز دیں۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ اور انجائیوٹیکو نمبر 3 کا مرہم چھاتی پر استعمال کیا جائے۔

**زچگی (Accouchment):** جو عورت محفوظ اور آسان زچگی چاہتی ہو اسے عرصہ حمل کے دوران سکروفلوسونمبر 1 کی پہلی ڈیلیوشن، کینسروسونمبر 5 کے انجکشن کبھی کبھار اور ہفتہ میں ایک بار کینسروسونمبر 5 گلوبیولز کا باتھ ضروری کرنا چاہیے۔

مشکل زچگی ہو تو کینسروسو پہلی اور دوسری ڈیلیوشن یا کینسروسونمبر 5 کا ایک گلوبیول خشک ہر گھنٹے کے بعد استعمال کرنا چاہیے۔ سفید بجلی ریڑھ کے زیریں حصہ پر لگائیں۔

زچگی میں بندش ہو۔ وضع حمل عمل میں نہ آرہا ہو، رحم کی اینٹھن ہو۔ خصوصاً رحم کی گردن یا بنیاد متاثر ہو تو کینسروسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن۔ سکروفلوسونمبر 1 یا نمبر 5 کے 10 خشک گلوبیولز تجویز کریں۔ ریڑھ کی ہڈی کے زیریں حصہ اور ریڑھ کے ستون کے دونوں طرف سرخ بجلی اور زرد بجلی باری باری لگائیں۔

Scanned by CamScanner

**حمل کاذب (False Pregnancy):** رحم میں ہوا بھر جانا یا استسقاء حمل کاذب نہیں ہوتا۔ حمل کاذب اس وقت ہوتا ہے جب کوئی جرثومہ نشو ونما پا لیتا ہے۔ بعض اوقات صرف آنول کی جھلی نشو ونما پا جاتی ہے۔ بعض اوقات جنین خارج ہو جاتا ہے اور رحم کی رطوبتی جھلی پھول جاتی ہے۔ سکروفلوسو نمبر 1 کھلائیں اور متبادل کے طور پر کینسرو سو نمبر 1 کی پہلی یا دوسری ڈیلیوشن دیں۔ کینسرو سو نمبر 5 کے باتھ کروائیں۔ پیٹ پر کینسرو نمبر 5 کا مرہم لگائیں۔ سرخ اور زرد بجلیوں کا استعمال ریڑھ کی ہڈی کے زیریں حصہ کے اعصاب اور اعصاب مشارکہ پر کیا جائے۔ سکروفلوسو نمبر 1 کا ایک گلوبیول ہر گھنٹے کے بعد دیا جائے۔

**اسقاط حمل (Abortion):** قبل از وقت جنین کا اخراج جس کے ساتھ آنول نہ نکلے۔ پوری نشو ونما سے پہلے جنین کا اخراج ہو جائے تو احتیاطی علاج۔ سکروفلوسو نمبر 1 کے بعد انجائیوٹیکو نمبر 3 اور اس کے بعد تیسری دوا کینسرو سو نمبر 5 دیں۔ انجائیوٹیکو نمبر 3 اور کینسرو سو نمبر 5 کے باتھ بھی کرائیں۔

Farhan Soomro

**لاغری (Atrophy):** کسی عضو کی موروثی یا جزوی لاغری ہو تو۔ سکروفلوسو، کینسرو سو نمبر 5 اور انجائیوٹیکو کے گلوبیولز۔ کینسرو سو نمبر 5، سکروفلوسو اور انجائیوٹیکو کے باتھ دیں۔ فیبریفیوگو نمبر 2 کا مرہم فم معدہ پر جبکہ سرخ بجلی پھر زرد بجلی اور پھر نیلی بجلی گدی پر لگائیں۔ علاوہ ازیں یہی بجلیاں ریڑھ کی ہڈی کے دونوں طرف، فم معدہ پر اور متاثرہ عضو کے اردگرد کی اعصابی بافتوں پر بھی لگائی جائیں۔ سفید بجلی کے باتھ۔ کینسرو سو نمبر 5 کا مرہم فم معدہ پر بھی یہ بجلیاں لگائی جائیں۔ سرخ اور زرد بجلیوں کا استعمال اصول قطبیت (مقناطیسی اصول) کے مطابق کیا جائے۔

**دودھ سے نفرت (Aversion to Milk):** شیر خوار بچوں کی بیماری ہے۔ اس میں سکروفلوسو دودھ پلانے والی ماں کو پلائیں اور بچے کے فم معدہ پر کینسرو سو نمبر 5 لگائیں۔

**داڑھی کے بال گرنا (Beard-Loss of):** سکروفلوسو یا کینسرو سو دوسری ڈیلیوشن میں دیں اور انہی دواؤں کا مرہم استعمال کیا جائے۔ آتشک سبب ہو تو وینیریو کی ڈیلیوشن بار بار تجویز کریں۔ کینسرو سو نمبر 5 کے باتھ۔ اسی کا مرہم اور سکروفلوسو کا باتھ اور وینیریو کا مرہم بھی شفا بخش رہتے ہیں۔

Scanned by CamScanner

**مثانہ (Bladder):** پیشاب کی نالی میں پتھری۔ سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور انجائیوٹیکو نمبر 2 بار بار دیں۔ کینسروسو نمبر 5 کے باتھ کے بعد۔ زیر ناف فیبریفیوگو نمبر 2 کا مرہم لگائیں اور پھر انجائیوٹیکو نمبر 3 کا کمپریس رکھیں۔ سیون اور زیر ناف سفید بجلی کا مساج بھی ضروری ہے۔ ریڑھ کی ہڈی کے دونوں طرف' نم معدہ اور گدی کے علاوہ سیون تک اعصاب پر سرخ اور متبادل زرد بجلی کا استعمال بھی رکھیں۔ زیر ناف کینسروسو نمبر 5' سکروفلوسو نمبر 1 اور انجائیوٹیکو نمبر 3 کے مرہم بھی لگائیں۔

Farhan Soomro

**خون (Blood):** خون کی تمام بیماریاں جو مندرجہ ذیل اسباب رکھتی ہیں۔ الیکٹروہومیو پیتھی میں پوری طرح قابل علاج ہیں۔ 1) اضافی خون یعنی خون کی کثرت یا خون کا ایک مقام سے دوسرے مقام کی طرف غیر معمولی بہاؤ۔ 2) خون کی کمی یا خون کی خرابی۔ دونوں صورتوں میں اجتماع خون ہوتا ہے لیکن خون کی کثرت میں غلبہ خون یا اجتماع خون فعال ہوتا ہے۔ خون کی کمی یا ناقص دوران خون میں اجتماع خون غیر فعال ہوتا ہے۔ پہلی صورت میں خون کا اجتماع پھیپھڑوں یا دماغ میں ہوتا ہے۔ دوسری صورت میں رکاوٹ ہوتی ہے۔ پھیپھڑوں میں خون کا جمود ہوتا ہے۔ یہی کیفیت دل اور جگر میں ہوتی ہے۔ پھولی ہوئی وریدیں' انیمیا اور سبز بھس کی بیماریاں لاحق ہو جاتی ہیں۔

کثرت خون سے پیدا ہونے والی بیماریوں کا علاج چھوٹی ڈوز سے کیا جاتا ہے مثلاً انجائیوٹیکو کی دوسری اور تیسری ڈیلیوشنز وغیرہ۔ انجائیوٹیکو کے دو گلوبیولز ایک کھانے کا چمچہ پانی میں ملا کر اسکے کمپریس کا استعمال دل کے مقام پر کیا جاتا ہے۔ کمپریس انجائیوٹیکو نمبر ا یا نمبر ۲ سے تیار کئے جائیں۔ خون کی کمی سے پیدا ہونے والے امراض جن میں سست دوران خون بھی شامل ہے۔ ان کا علاج انجائیوٹیکو دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسو دوسری ڈیلیوشن سے کیا جائے۔ عام طور پر ان دونوں کو متبادل انداز میں یعنی ایک کے بعد دوسری کو استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ امراض دراصل لمف کے بگاڑ کا نتیجہ ہوتے ہیں۔ اسی لئے انجائیوٹیکو کو کینسروسو ادویات کے ساتھ متبادل طریقے سے استعمال کرایا جاتا ہے۔

خصوصی بیماریاں جو کثرت خون سے پیدا ہوتی ہیں یا قلت خون سے' ان کا تذکرہ مندرجہ ذیل فہرست میں علاج کے ساتھ کیا جا رہا ہے۔

پھوڑے اور پیپ کی زد میں جلد آ جانے کا رجحان ہو تو سکروفلوسو کے ساتھ انجائیوٹیکو متبادل دوا رکھیں۔ سرخ بجلی کے ساتھ متبادل زرد بجلی کا استعمال گدی اور ریڑھ کے

Scanned by CamScanner

دونوں طرف کیا جائے۔ متاثرہ مقامات پر کینسروسونمبر 5 کے باتھ تجویز کئے جائیں۔

زیریں پلکوں پہ پھنسیاں۔ سرخ بجلی اور پھر متبادل زرد بجلی متاثرہ مقام پر لگائیں۔ کینسروسونمبر 5 سکروفلوسو یا پھر انجائیوٹیکونمبر 3 کا مرہم بھی ضرورت کے مطابق تجویز کیا جاسکتا ہے۔ سکروفلوسو یا انجائیوٹیکونمبر 3 کا کمپریس بھی تجویز کریں۔

بالائی پلکوں پہ پھنسیاں۔ سرخ بجلی اور پھر متبادل زرد بجلی متاثرہ مقام پر تجویز کرنے کے علاوہ سکروفلوسونمبر 5 کا مرہم یا کمپریس تجویز کریں۔

**آنتوں کی بیماریاں (Disease of) Bowles:** سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن میں دیں۔ کینسروسونمبر 5 کا مرہم پیٹ پر لگایا جائے۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ بھی تجویز کریں۔ باتھ کے ساتھ پیٹ پر نرمی سے سفید بجلی کے چند قطرے لگائیں۔ ریڑھ کی ہڈی کے اطراف اعصاب پر، نم معدہ پر، گدی پر اور معدے کے نشیب پر سرخ بجلی اور متبادل چاروں بجلیاں لگائیں۔ سکروفلوگیاپون، تمام قسم کی آنتوں کی بیماریوں کے لئے مخصوص دوا ہے۔

**آنتوں کا بدگوشت یا ناسور ہوتو:** کینسروسونمبر 4۔ کینسروسونمبر 5 اور سکروفلوسو تمام کی پہلی ڈیلیوشنز بار بار استعمال کرائیں۔ کینسروسونمبر 5 اور انجائیوٹیکونمبر 3 کے باتھ تجویز کریں۔ معدے کے نشیب اور ریڑھ کے اطراف پر تمام بجلیاں متبادل طریقے سے لگائیں۔ کینسروسونمبر 5 یا سکروفلوسو اور سفید بجلی کا مرہم متاثرہ مقام پر لگائیں۔

**آنتوں کا جمود (غیر فعال ہونا):** سکروفلوسو ڈیلیوشنز متواتر دیں۔ سرخ بجلی اور پھر چاروں بجلیوں کا استعمال معدے کے بالائی حصہ پر کریں۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ، مرہم اور کمپریس یا پھر صرف سکروفلوسو کا کمپریس تجویز کریں۔ سفید بجلی اور انجائیوٹیکونمبر 2 کا کمپریس پیٹ پر رکھا جائے۔

**آنتوں کی کمزوری:** سکروفلوسو ڈیلیوشنز کا تواتر سے (بار بار) استعمال کریں۔ کینسروسونمبر 5 اور سکروفلوسو اور انجائیوٹیکونمبر 3 کے باتھ کرائیں۔ سفید بجلی، سرخ بجلی اور متبادل چاروں بجلیاں ریڑھ کی ہڈی۔ معدے اور گدی پر تجویز کریں۔

**آنتوں کی سوزش:** (وقفے وقفے سے) فیبریفیوگونمبر 1 کی پہلی ڈیلیوشن دیں چھاتی کی سوزش ہوتو انجائیوٹیکونمبر 2 دوسری ڈیلیوشن۔ متبادل کینسروسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا کینسروسونمبر 2 دوسری ڈیلیوشن دیں۔ سفید بجلی نم معدہ اور ریڑھ کے اطراف پر لگائیں۔ کینسروسونمبر

Scanned by CamScanner

5 کے ہاتھ کے بعد سرخ بجلی فم معدہ اور ریڑھ کے اطراف پر تجویز کریں۔

**چھاتی کی پیپ:** کینسروسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن متبادل انجائیوٹیکونمبر 2 دوسری ڈیلیوشن بار بار دی جائے۔

**پستان کے نیل پھٹنا:** سکروفلوسو اور کینسروسونمبر 5۔کینسروسونمبر 5' سکروفلوسونمبر 1 اور سکروفلوسونمبر 5 کے ہاتھ دیں۔سفید بجلی' سرخ بجلی۔سکروفلوسونمبر۳ ڈیلیوشن یا کینسروسونمبر 5 یا کینسروسونمبر 5 یا سکروفلوسونمبر 5 کے کمپریس دس دن تک استعمال کرائیں۔

**پستانوں کا سوکھاپن۔** کینسروسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن متواتر دیں اسی دوا کا کمپریس اور پھر مرہم تجویز کریں۔

Farhan Soomro

اچانک اشتعال (غصہ) وغیرہ کے بعد دودھ نہ اترنا: 26 سال تک کی عمر کی خواتین کا علاج۔عمومی طور پر کینسروسونمبر 2 کی ڈیلیوشن۔سرخ بجلی ریڑھ کی ہڈی کے اطراف میں۔فم معدہ ر۔کینسروسونمبر 5 ڈیلیوشن پندرہ دن تک۔کینسروسونمبر 5 کا ہاتھ۔

**مسلسل بھوک:** تقریباً نہ مٹنے والی بھوک۔اگر دیر ہو جائے تو غشی طاری ہونے کا خدشہ ہو۔یہ کیفیت بعض اوقات ہسٹیریا اور زیادہ تر حمل کے دوران پیدا ہوتی ہے۔

سکروفلوسو کی ڈیلیوشنز اور اسی دوا کے خشک گلوبیولز 5 عدد روزانہ تین دفعہ دیں۔ لنفاٹیکو کے ہاتھ تجویز کریں اور معدے کے گڑھے پر سرخ بجلی لگائیں۔

**جل جانا (Burns):** سکروفلوسو کی ڈیلیوشنز پینے کے لیے اور سکروفلوسو کے کمپریس خارجی استعمال کے لئے دیں۔اگر معاملہ سنگین ہو تو سفید بجلی کے کمپریس اور کینسروسو دوسری یا تیسری ڈیلیوشن اور متبادل انجائیوٹیکونمبر 3 دوسری یا تیسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔دن میں دوبار کینسروسو نمبر 5 کے 5 گلوبیولز کھانے کے لئے تجویز کرنے کے علاوہ کینسروسونمبر 6 متبادل انجائیوٹیکو نمبر 2 یا نیلی بجلی کے کمپریس بھی اضافی طور پر تجویز کریں۔

**پتھریاں (Calculus):** مثانے گردے' پتے اور صفرا کی نالی میں پتھریاں ہوں تو سکروفلوسو یا سکروفلوسو اور متبادل دوا کی حیثیت سے انجائیوٹیکونمبر 3 پہلی یا دوسری ڈیلیوشن دیں۔سکروفلوسو نمبر 5 اور کینسروسونمبر 5 کے ہاتھ تجویز کریں۔سفید بجلی کے کمپریس یا کینسروسونمبر 5 کے مرہم کا استعمال پیٹ' سیون' زیرناف۔گردے کے مقام پر اور سرخ اور (متبادل) زرد بجلیوں کا استعمال

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

فم معدہ، گدی، ریڑھ کے اطراف، معدہ کے نشیب اور گردے کے مقام پر کریں۔ فیبر یفیوگو نمبر 2 کا مرہم معدے کے بالائی حصہ پر لگائیں۔

کینسر (Cancer): مخصوص سرطان: اس سنگین اور اب تک لا علاج مرض کی شناخت یوں کی جاتی ہے۔ 1) سب سے پہلے جسم کے کسی حصہ میں سرطانی بافتوں کا ابھرنا۔ 2) آسانی سے بیماریوں کا پیدا ہونا جنھیں پہلے ختم کیا جا چکا ہو۔ 3) بار بار شدید قسم کی کمزوری غالب آ جانا۔ کینسر کی بافتیں ایسی بیمار پیداوار ہوتی ہیں جن میں کوئی مطابقت یا تناسب نہیں ہوتا۔ یہ بے ہنگم طریقے سے پھیل کر اپنے اردگرد کی صحت مند بافتوں کو بھی اپنی لپیٹ میں لیتی رہتی ہیں۔ میں تیس سال سے دعوی کر رہا ہوں کہ میرے پاس کینسر کا انقلابی علاج موجود ہے۔ اس دوران ڈاکٹر حضرات جن میں سے کچھ قابل احترام معالجین کے سوا کینسر سے متاثرہ افراد کو ھلاک کرتے رہے ہیں اور ہلاکت کے لئے افیون اور جراحی کے نشتر استعمال کرتے رہے ہیں۔ ڈاکٹر جوزیٹ کا کہنا ہے کہ میرے پاس اس بات کے متعدد ثبوت ہیں کہ الیکٹرو ہومیوپیتھی میں ایسی اینٹی کینسر ادویات ہیں جو اس موذی مرض سے تحفظ دلاتی ہیں لیکن ڈاکٹر حضرات اس معجزہ نما علاج کو مسترد کر کے اپنی ضد پر اڑے رہے اور لوگوں کو موت کی وادی میں اتارتے رہے ہیں۔ ان کا طرز عمل اور طرز فکر لوگوں کے سامنے آنا چاہئے تاکہ وہ درست اور غلط میں امتیاز کر سکیں۔ خصوصاً ان لوگوں کو پتہ چلنا چاہئے جن کا مشن شافی علاج ہے۔

کینسر کا علاج: ہر قسم کے کینسر کی مجموعی علامات کے لئے انجائیونیکو نمبر 1۔ کینسروسو نمبر 1 اور سکروفلوسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشنز باری باری تجویز کریں۔ کینسروسو نمبر 1 کی پانچ گولیاں ہر کھانے کے ساتھ۔ مکمل فائدہ نہ ہو تو دو ہفتہ کے بعد انجائیونیکو نمبر 2 کی گولیاں دیں۔ جگر کے مقام پر فیبر یفیوگو نمبر 2 صبح و شام لگائیں۔ صبح بیدار ہونے پر سفید بجلی کے پانچ قطرے ایک اونس تیل زیتون میں حل کر کے سر پر لگائیں۔ سرخ اور زرد بجلیاں ریڑھ کی ہڈی کے اطراف، فم معدہ اور گدی پر لگائیں۔ رسولی پھٹ جائے تو نیلی بجلی لگائیں۔ خون بند ہونے پر کینسروسو نمبر 5 کا کمپرس اور کینسروسو نمبر 5 کی تیسری ڈیلیوشنز دیں۔ ہر کھانے کے دوران کینسروسو نمبر 1 کی دس گولیاں اور ہر گھنٹہ کے بعد کینسروسو نمبر 5 کی ایک گولی ضرور چوس لی جائے۔ پیٹ میں کیڑے ہوں تو ورمی نیوگو نمبر 1 پہلی ڈیلیوشن بھی دیں۔ کینسروسو نمبر 5 کا مرہم سرطان کے

Scanned by CamScanner

مقام پر لگائیں۔ انجائیوٹیکو نمبر 3 کا کمپرس دن میں تین بار دل کے مقام پر رکھیں۔

سوجے ہوئے رخسار: سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن دیں۔ سرخ بجلی لگائیں۔ کبھی کبھار سرخ بجلی کے ساتھ متبادل زرد بجلی آنکھوں کے نیچے اور رخسار کے اوپر اعصاب پر۔ علاوہ ازیں گدی اور کانوں کے نیچے بھی لگائیں۔

Farhan Soomro

سردی لگنا: ایسا مریض جو بہت جلد سردی کا شکار ہو جاتا ہے اور اسے سردی سے متعلقہ شکایات لاحق ہو جاتی ہیں۔ اس کے بخار پہ قابو پانے کے لئے فیبر یفیوگو استعمال میں لائیں۔ فیبر یفیوگو نمبر 2 کا مرہم سینے کے زیریں اور معدے کے بالائی حصہ پر لگائیں۔ سفید بجلی کا کمپریس سر پر لگائیں۔ سرخ بجلی اور متبادل زرد بجلی گدی اور ریڑھ کے ستون کے اطراف میں لگائیں۔ سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن بار بار دیں۔ کینسرو سو نمبر 5 کے باتھ تجویز کریں۔

گردن کی اکڑن یا اینٹھن: سرخ بجلی اور متبادل زرد بجلی گدی پر لگائیں اور ریڑھ کے اطراف میں سفید بجلی لگائیں۔ سکروفلوسو کا مرہم لگانے کے بعد۔ انجائیوٹیکو نمبر 3 کا کمپریس رکھیں۔ کینسرو سو نمبر 5 اور سکروفلوسو نمبر 5 کے باتھ اور مرہم تجویز کریں۔

بوائیاں (Chilblains): عام طور پر سردی سے ٹھٹھرے ہوئے ہاتھ پاؤں وغیرہ کا علاج سکروفلوسو پہلی ڈیلیوشن یا سکروفلوسو کے 20 گلوبیولز ہوتے ہیں۔ کینسرو سو نمبر 5 کا مرہم اور اسی دوا کے باتھ یا کمپریس بھی ضروری ہوتے ہیں۔ سکروفلوسو کے باتھ، مرہم یا کمپریس بھی تجویز کئے جاتے ہیں۔ سرخ بجلی یا سفید بجلی کے کمپریس بھی مؤثر رہتے ہیں۔ چھاتی کے نیچے اور معدے کے اوپر فیبر یفیوگو نمبر 2 کا مرہم بھی لگایا جاتا ہے۔

ہیضہ (Cholera): وبا کے دنوں میں حفاظتی اقدام کے طور پر سکروفلوسو گیاپون کے 5 گلوبیولز روزانہ دو دفعہ کھائے جائیں۔ اگر حملہ ہو جائے تو فوراً سکروفلوسو گیاپون کے 20 گلوبیولز خشک کھائیں یا سکروفلوسو گیاپون کی ڈیلیوشن بار بار لیں۔ سرخ بجلی اور زرد بجلی گدی پر اور خاص طور پر معدے کے گڑھے پہ اور ریڑھ کے دونوں طرف لگائیں۔ پیٹ پر کینسرو سو نمبر 5 کا گرم کمپرس استعمال کریں۔

اگر مرض ضدی ہو تو کینسرو سو نمبر 5 یا انجائیوٹیکو نمبر 3 یا سفید بجلی کے باتھ تجویز کریں۔

Scanned by CamScanner

ہیضہ کے اثرات زائل کرنے کے لئے سکروفلوسو گیا یون ڈیلیوشن بار بار استعمال میں لائیں۔ سرخ بجلی اور متبادل زرد بجلی گدی پر، معدے کے بالائی حصہ پر اور ریڑھ کے اطراف میں لگائیں۔ کینسروسونمبر 5، انجائیوٹیکونمبر 3 یا سکروفلوسو کے باتھ تجویز کریں۔ معدے کے بالائی اور چھاتی کے زیریں حصہ پر فیبریفیوگونمبر 2 کا کمپرس بھی تجویز کریں۔

**رعشہ (Chorea):** جب نیند کے علاوہ ہر وقت رعشہ کی کیفیت طاری رہے تو سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن بار بار دیں علاوہ ازیں سکروفلوسونمبر 2 دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسونمبر 5 ڈیلیوشن تجویز کریں۔ سرخ بجلی اور متبادل زرد بجلی گدی، ریڑھ کے اطراف اور فم معدہ پہ لگائیں۔ دل کے مقام پر انجائیوٹیکو کا مرہم لگائیں۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ اور اسی دوا کا مرہم پورے سر کے لئے تجویز کریں۔ سکروفلوسونمبر 1 یا نمبر 5 کے باتھ بہت سے مریضوں کو شفایاب کر چکے ہیں۔ بچوں کے لیے خاص طور پر سکروفلوسو متبادل ورمی فیوگو یا سکروفلوسو متبادل انجائیوٹیکو موثر رہتی ہیں۔ جن بچوں میں پیٹ کے کیڑوں کی موجودگی کی علامات ہوں ان کے لئے یہ دوائیں یقینی کامیابی کا ذریعہ بنتی ہیں۔

Farhan Soomro

**سر میں سردی کا احساس (Cold in the Head):** اس کیفیت کے تدارک کے لیے سکروفلوسو یا کینسروسونمبر 1 متبادل لارڈ کی ڈیلیوشن بار بار استعمال میں لائیں۔ سکروفلوسو اور کینسروسونمبر 5 کا کمپریس اور مرہم یا کینسروسونمبر 5 کے باتھ اور کمپریس زیر استعمال لانے کے علاوہ۔ سرخ بجلی گدی۔ ریڑھ کی ہڈی اور معدے کے گڑھے پہ لگائیں۔

**دردقولنج (Colics):** سکروفلوسو ڈیلیوشن یا 20 گلوبیولز فوراً سرخ بجلی متبادل زرد بجلی معدے کے گڑھے پر، ریڑھ کے ستون کے اطراف پہ لگانے کے لیے دیں۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ کے بعد۔ معدے کے گڑھے پر کینسروسونمبر 5 کا مرہم تجویز کریں۔ آفاقہ نہ ہونے پر کینسروسونمبر 5 کی ڈیلیوشنز یا 10 گلوبیولز دیں۔ معدے کے نشیب پہ فیبریفیوگونمبر 2 کا مرہم اور کمپریس نیم گرم پانی سے تیار کردہ کینسروسونمبر 5 کا کمپریس رکھیں۔ خواتین کے لئے حیض کے دوران درد قولنج کی شکایت پر کینسروسونمبر 5 کا مرہم تجویز کریں۔

**اجتماع (Congestions):** ہر قسم کا اجتماع جس میں غدودوں اور بافتوں کا اجتماع بھی شامل ہے۔ اس کے علاج کے لیے کینسروسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور انجائیوٹیکونمبر 1 پہلی یا دوسری

Scanned by CamScanner

ڈیلیوشن کا بار بار استعمال کرایا جائے۔ کینسرو سو نمبر 5 کے باتھ تجویز کئے جائیں اور پھر ملحقہ اعصاب پر سرخ اور متبادل زرد بجلی کا مساج کیا جائے۔

**جگر یا تلی کا اجتماع:** فیبر یفیو گو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا اسی دوا کے 10 گلوبیولز روزانہ دیئے جائیں۔ کینسرو سو کے باتھ کے بعد فیبر یفیو گو نمبر 2 یا کینسرو سو نمبر 5 کا مرہم معدہ کے بالائی حصہ پر لگایا جائے۔ سرخ بجلی متبادل زرد بجلی کا مساج فم معدہ، گدی اور ریڑھ کے دونوں طرف کیا جائے روزانہ انجا ئیوٹیکو کے باتھ تجویز کئے جائیں۔

**قبض دردقولنج (Constipation):** خون انتڑیوں یا بچہ دانی کے سبب سے قبض ہو۔ بعض مریضوں کے لئے سکروفلو سو ڈیلیوشن اور اسی دوا کے 10 گلوبیولز صبح و شام۔

**ہاتھوں کا سکڑنا (Contraction of the Hand):** اعصاب سکڑنے کی وجہ سے ہو تو سکروفلو سو ڈیلیوشن بار بار استعمال کرائیں۔ سرخ بجلی متبادل زرد بجلی یا سبز بجلی ہاتھوں کے اعصاب پر لگائیں۔ کینسرو سو نمبر 5 کے باتھ مرہم اور کمپرس تجویز کریں۔ سکروفلو سو یا سفید بجلی کے مرہم اور کمپرس بھی مفید رہتے ہیں۔

**اعصاب کا سکڑنا (Contraction of the Nerves):** پورے جسم کے اعصاب سکڑ جائیں تو سرخ بجلی ریڑھ کے ستون کے دونوں طرف، گدی اور بالائے معدہ لگائیں۔ کینسرو سو نمبر 5 کے باتھ ان کا متبادل سفید بجلی کے باتھ بھی اپنائے جائیں۔ سرخ بجلی اور متبادل زرد بجلی اصول قطبیت کے مطابق استعمال کرائیں۔

**چوٹ، کچلا جانا (Contusion):** چوٹ وغیرہ کے بعد جلد پر نیلے یا کالے دھبے پڑ جاتے ہیں اسکا سبب کچلا جانا یا اونچائی سے گرنا بھی ہوسکتا ہے۔

انجا ئیوٹیکو نمبر 1 اور سکروفلو سو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن میں باری باری دیں۔

سکروفلو سو نمبر 1، انجا ئیوٹیکو نمبر 2 اور کینسرو سو نمبر 5 سے روزانہ باتھ تجویز کریں۔

متاثرہ مقام پر سفید بجلی اور کینسرو سو نمبر 5 کا کمپرس اور فیبر یفیو گو نمبر 2 کا مساج جگر کے مقام پر صبح و شام تجویز کریں۔

**اینٹھن۔تشنج (Convulsions):** اینٹھن اور تشنج کی کیفیت پیٹ کے کیڑوں، خارش، یا

Farhan Soomro
Scanned by CamScanner

ناقص دوران خون میں سے کسی سبب کا نتیجہ ہو تو صورت حال اور سبب کے مطابق وری فیوگو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن' سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن بار بار استعمال میں لائی جائیں یا پھر سکروفلوسونمبر 1 کے خشک گلو بیولز روزانہ 15 کی تعداد میں لئے جائیں۔

☆ گرمیوں کے موسم میں کینسروسونمبر 5 کا باتھ تجویز کریں۔

☆ خوف کی وجہ سے ہو تو سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور سرخ بجلی ریڑھ کے اطراف میں (اعصاب مشارکہ پر) لگائیں۔

☆ تشنجی حرکات ہوں تو کینسروسونمبر 5 کا باتھ اور سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن میں تجویز کریں۔ سرخ بجلی اور زرد بجلی گدی کے مقام پر لگائیں۔ بہتری نہ آنے پر سفید بجلی کے باتھ کا مشورہ دیں۔

Farhan Soomro

☆ تشنج اور دیوانگی کے اثرات ہوں تو اوپر والا نسخہ ہی تجویز کریں۔

☆ تشنج کے ساتھ ناک میں خارش بھی ہو تو وری فیوگونمبر 1 پہلی ڈیلیوشن دیں۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ تجویز کریں۔ فم معدہ پر فیبر یفیوگا کا مرہم لگائیں۔ بہتری آنے پر سفید بجلی کے باتھ کچھ دن تک تجویز کریں۔

☆ کاربانک ایسڈ گیس کی وجہ سے اعصابی خلل نے تشنج پیدا کیا ہو تو کینسروسونمبر 5 کے باتھ اور سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن دیں۔ سرخ اور زرد بجلیاں اعصابی مراکز پہ اور سفید بجلی کا باتھ تجویز کریں۔

☆ خوف یا جذباتی ھیجان سے اعصاب مشارکہ متاثر ہونے پر تشنج لاحق ہو تو سرخ بجلی ایک دفعہ ان پر لگانے سے تکلیف دور ہو جاتی ہے۔

☆ رعشہ کے بعد تشنج لاحق ہوا ہو تو سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسونمبر 5 کے باتھ۔ دل کے مقام پر انجائیوٹیکونمبر 3 کا مرہم لگائیں۔ فیبر یفیوگونمبر 2 کا کمپریس معدے کے اوپر اور سینے کے نیچے یا پھر سکروفلوسو کے باتھ بھی تجویز کئے جا سکتے ہیں۔

☆ ایام حیض کے دوران تشنج ہو تو انجائیوٹیکونمبر 2 تیسری ڈیلیوشن کے ساتھ کینسروسونمبر 5 یا انجائیوٹیکونمبر 3 کے باتھ ضروری ہوتے ہیں۔

**پاؤں کی چنڈیاں (Corns of the feet):** سکروفلوسو۔ کینسروسونمبر 5 تجویز کریں۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ کے بعد اسی کا مرہم اور کمپریس تجویز کریں یا پھر سکروفلوسونمبر 5 کا

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

مرہم۔ سرخ یا سفید بجلی کا کمپریس رکھیں۔

**نزلہ۔ ریزش۔ شدید زکام (Coryza):** سر میں ٹھنڈک کی شکایت ہو تو سکر وفلوسو نمبر 1 کینسر وسو نمبر 5 کا مرہم سر پر لگائیں۔ اسی دوا کا باتھ دیں۔ سکر وفلوسو کا مرہم اور سرخ اور زرد بجلیاں گدی پر اور سفید بجلی ریڑھ کے اطراف پر تجویز کریں۔ سکر وفلوسو یا کینسر وسو نمبر 5 کے چند گلوبیولز کا استعمال شدید ریزش، سانس لینے میں دقت دور کر دیتا ہے۔ ناک بند ہو تو کینسر وسو نمبر 5 اور سبز بجلی کو نیم گرم پانی میں ملا کر ناک میں پھوار ڈالی جائے۔

**معدے کی اینٹھن (Cramp of Stomach):** سکر وفلوسو نمبر 1 کے دس گلوبیولز کی ایک خوراک دینے سے عام طور پر فوراً معدے کی اینٹھن ختم ہو جاتی ہے۔ تاہم اسکے ساتھ معدے پر، ریڑھ کی ہڈی پر اور گدی پر سرخ بجلی کا استعمال تجویز کریں۔

**حیض کیوجہ سے پیٹ کی اینٹھن (Menstrual Cramps):** انجائیوٹیکو نمبر 1 اور نمبر 2 پہلی ڈیلیوشن میں اور باتھ میں تجویز کریں۔ ان کے علاوہ سکر وفلوسو نمبر 3 اور ناف پر نیلی بجلی بھی استعمال کرائیں۔ شدت کم نہ ہو تو درد سے متاثرہ حصوں پر اور دل کے مقام پر انجائیوٹیکو نمبر 2 لگائیں۔ بیضہ دانی کے مقام پر سکر وفلوسو نمبر 3 کا مرہم لگایا جائے۔

**ٹانگوں کی اینٹھن:** عام طور پر یہ اینٹھن کینسر وسو نمبر 5 کا مرہم لگانے یا باتھ کرنے سے ختم ہو جاتی ہے۔ صورت حال قابو میں نہ آئے تو اسی دوا کا کمپریس اور سکر وفلوسو نمبر 5 اور سفید بجلی کا کمپریس تجویز کریں۔

**سر کے پچھلے حصہ کی اینٹھن:** سرخ بجلی متبادل زرد بجلی گدی پر لگائیں یا کینسر وسو نمبر 5، انجائیوٹیکو نمبر 3 کے ساتھ سفید بجلی یا سبز بجلی کے مرہم استعمال کروائیں۔

**ہاتھوں کی اینٹھن (Writer's Cramp):** کینسر وسو نمبر 5 یا سکر وفلوسو کا مرہم ہاتھ پر لگائیں۔ سفید بجلی یا سبز بجلی بھی صبح وشام لگائی جائے۔

**ایڑی کے اعصاب کی اینٹھن:** ہو تو سرخ بجلی لگانے سے فوراً آفاقہ ہوتا ہے۔ اگر تکلیف دوبارہ ہو جائے تو کینسر وسو نمبر 5 کے باتھ تجویز کریں۔ اسطرح کے تمام مریضوں کو سرخ اور زرد بجلی اصول قطبیت کے مطابق تجویز کی جائے۔

Scanned by CamScanner

**سن یاس (Menupause):** حیض بند ہو جانے کی عمر میں خواتین کو بہت سے مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ چنانچہ عمر کے اس حصہ میں سابقہ عمر کے مقابلے میں عمومی صحت کا خیال زیادہ رکھنا پڑتا ہے۔ کچھ خواتین کو انجائیوٹیکو کی ادویات کھانے کے ساتھ مفید رہتی ہیں۔ علاوہ ازیں کینسر وسونمبر 5 کے باتھ اور انجائیوٹیکو نمبر 3 کے انجکشن اور صبح و شام نیلی بجلی کے تین تین قطرے پینے کے لئے تجویز کئے جائیں۔ دل کے مقام پر اسی بجلی کی مالش بھی مناسب رہتی ہے۔

**کروپ کھانسی (Croup):** کروپ یعنی ورم حلق ایسی بیماری ہے جس میں بچوں کو سانس لینے میں تکلیف ہوتی ہے اور کھانسی آتی ہے۔ یہ شکایت چند منٹوں میں دور ہو سکتی ہے۔ اسکے لئے سرخ بجلی کے غرارے کرائے جائیں۔ گدی اور گردن پہ سفید بجلی متبادل زرد بجلی لگائیں۔ ڈومفن نمبر 1 کا خشک گلوبیول پر پانچ منٹ کے بعد زبان پر رکھیں یا پھر اسکی پہلی ڈیلیوشن ایک چائے کا چمچہ مقدار ہر پانچ منٹ کے بعد پلائیں۔ ڈومفن کے غرارے اور کینسر وسونمبر 5 کا مرہم گردن پر تجویز کریں۔

Farhan Soomro

**پپڑیاں (Crust-Milk):** بچے کو دودھ پلانے والی خاتون کو سکروفلوسو یا کینسر وسونمبر 5 کے 20 گلوبیولز دیں۔ متاثرہ حصہ پر کینسر وسونمبر 5 کا مرہم لگائیں۔

**ریڑھ کا خم (Curvature of Spine):** یہ مرض کنٹھ مالا یا خنازیر کی ایک شکل ہوتی ہے۔ اس کے لئے سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن متبادل کینسر وسونمبر 3 دوسری ڈیلیوشن یا لارڈ کے دس گلوبیولز ہر کھانے کے ساتھ تجویز کریں۔ سکروفلوسو متبادل لارڈ کے باتھ کا مشورہ دیں جس کے بعد ریڑھ کی ہڈی پر سکروفلوسونمبر 5 کا مرہم لگایا جائے۔ ضدی مرض کے لئے انجائیوٹیکو متبادل کینسر وسونمبر 3 یا کینسر وسونمبر 4 تجویز کریں۔ لارڈ متبادل کینسر وسونمبر 5 کے باتھ تجویز کرنے کے ساتھ ساتھ معدے کے گڑھے، گدی، فم معدہ اور ریڑھ کے زیریں حصہ پر سرخ اور متبادل زرد بجلی بھی لگائیں۔

**بہرہ پن۔ (Deafness):** اگر سبب اعصابی ہو تو سکروفلوسو، کینسر وسونمبر 5 کی ڈیلیوشن باری باری دیں۔ پورے کان پہ کینسر وسونمبر 5 کا مرہم لگائیں گدی، ریڑھ کی ہڈی کے آغاز سے اختتام تک سرخ اور متبادل زرد بجلی لگائیں۔ کان کے اعصاب پر سفید بجلی کا کمپریس رکھیں۔
اگر بہرے پن کا سبب اجتماع خون یا سیال ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 یا انجائیوٹیکو نمبر 2 کی

دوسری ڈیلیوشن بار بار استعمال کرنا تجویز کریں۔ اسکے ساتھ انجائیوٹیکو نمبر 3 کا مرہم کانوں پر لگائیں۔ انجائیوٹیکو نمبر 2' کینسر وسو نمبر 5 اور نیلی بجلی کے باتھ کے بعد کانوں پہ نیلی بجلی کا کمپریس' دل کے مقام پر انجائیوٹیکو نمبر 3 کا مرہم اور ان سب کے علاوہ اصول قطبیت کے تحت سرخ اور زرد بجلیوں کا استعمال تجویز کریں۔

1) تمیں سال کا بہرہ پن صرف سرخ بجلی کے استعمال سے ٹھیک کیا جا چکا ہے۔
2) تمیں سال کا بہرہ پن صرف انجائیوٹیکو کے داخلی اور خارجی استعمال سے اصلاح پا چکا ہے۔
3) آٹھ سال کا بہرہ پن صرف سکروفلوسو کے داخلی اور خارجی استعمال سے ٹھیک ہو چکا ہے۔
4) مکمل اور مزمن بہرہ پن کینسر وسو نمبر 5 کے داخلی اور خارجی استعمال سے اصلاح پا سکتا ہے۔

**عمومی کمزوری (Debility in General):** سکروفلوسو نمبر 1 کی ڈیلیوشنز دیں۔ کینسر وسو نمبر 5 کے باتھ کے بعد ریڑھ کی ہڈی۔ نم معدہ اور گدی کے علاوہ چہرے اور پورے جسم کے اعصاب پر سرخ اور متبادل زرد بجلی کا استعمال ضروری ہے۔ اسی نسخہ کے تحت مندرجہ ذیل شکایات دور کی جا چکی ہیں۔ فریکچر کے بعد ہاتھ کی کمزوری۔ بازو کی کمزوری' نظر کی کمزوری' دماغ اور آنتوں کی کمزوری' طویل عرصہ تک دودھ پلانے سے پیدا ہونے والی کمزوری۔ ہر قسم کی عمومی کمزوری کے خاتمہ کے لئے مذکورہ بالا نسخہ کامیاب رہتا ہے البتہ متاثرہ اعصاب پر بجلیوں کا استعمال مریض کی کیفیت کے مطابق کم یا زیادہ تجویز کیا جائے۔

**ذیابیطس (Diabeties):** پیشاب میں شوگر کا بہت زیادہ اخراج اور ساتھ عجیب وغریب قسم کی کمزوری اور نقص تغذیہ ہو جس کی شناخت دق اور گنگرین کے رجحان کی موجودگی سے کی جائے' مندرجہ ذیل نسخہ تجویز کریں۔
سکروفلوسو نمبر 1 یا سکروفلوسو نمبر 5 متبادل کینسر وسو نمبر 6 متبادل انجائیوٹیکو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن۔ کینسر وسو نمبر 5 یا انجائیوٹیکو نمبر 3 کے باتھ اور پھر ریڑھ' گدی' نم معدہ وغیرہ پر سرخ یا نیلی بجلی لگائی جائے۔ چھاتی کے نیچے کینسر وسو نمبر 5 یا فیبر یفوگو کا مرہم اور سکروفلوسو نمبر 5 کے باتھ و متبادل دن میں تجویز کریں۔

**اسہال۔ پیچش (Diarrhoea-Dysentry):** اگر خون کا اخراج نہ ہو تو سکروفلوسو گیارہوں ڈیلیوشن یا اس کے 20 گلوبیولز یا کینسر وسو نمبر 4 کی ڈیلیوشن دیں۔ سکروفلوسو کے باتھ

Farhan Soomro

Scanned by CamScanner

سرخ اور متبادل زرد بجلی کا اطلاق ریڑھ کی ہڈی' معدے کا گڑھا اور بالائے معدہ کیا جائے۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ بھی ضرورت کے مطابق تجویز کئے جاسکتے ہیں۔

اگر خون بھی خارج ہوتا ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 کے 20 گلوبیولز یا انجائیوٹیکو کی پہلی ڈیلیوشن دیں۔ معدے کے گڑھے پر نیلی بجلی کا استعمال اور دل کے مقام پر انجائیوٹیکو نمبر 3 کا مرہم تجویز کریں لیکن پہلے کینسروسونمبر 5 کے باتھ ضروری ہیں۔

ناقص ہضم (Difficult Digestion): سکروفلوسو ڈیلیوشنز یا 20 گلوبیولز دیں۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ کا مشورہ دیں۔ معدے کے گڑھے پر سرخ بجلی لگائی جائے تاہم بہت زیادہ یا زیادہ یقینی نتائج برآمد نہیں ہوتے۔

Farhan Soomro

خناق (Diphtheria): اس مرض کے لئے نئی متعارف ہونے والی دوا ڈومفن نہایت موثر ہے۔ اسے خناق کے لئے مخصوص دوا قرار دیا گیا ہے۔ اسکی ڈیلیوشنز تجویز کی جاتی ہیں۔ کمپریس اور غرارے بھی تجویز کئے جاتے ہیں۔ گرین پر سرخ بجلی' سفید بجلی اور نیلی بجلی کے استعمال کے علاوہ سرخ بجلی کے غرارے بھی مفید رہتے ہیں۔

جوڑ اکھڑنا (Dislocation): جوڑ اکھڑنے یا اپنی جگہ سے ہٹ جانے پر مریض کے مزاج کے مطابق دوا تجویز کریں۔ انجائیوٹیکو یا سکروفلوسو متبادل کینسروسو پہلی ڈیلیوشن یا کینسروسونمبر 3 کے ساتھ۔ سرخ یا نیلی بجلی کا استعمال اور کینسروسونمبر 5 کے باتھ تجویز کریں۔

گونگا پن (Dumbness): قوت گویائی سلب ہو جائے تو سکروفلوسو متبادل کینسروسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور پھر انجائیوٹیکو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن باری باری دیں۔ پورے سر پر کینسروونمبر 5 یا سکروفلوسو نمبر 5 کا مرہم لگائیں۔ چھاتی کے نیچے فیبر یفیو گونمبر 2 کا مرہم لگانے کے بعد کمپریس رکھیں۔ سرخ اور متبادل زرد بجلی کا زیر زبان استعمال۔ انہی بجلیوں کو گدی اور ریڑھ پہ لگایا جائے۔ لارڈ اور سفید بجلی کے باتھ کا معمول اپنایا جائے۔

بدہضمی۔ فساد ہضم (Dyspepsia): یہ شکایت عموماً لمفی مزاج افراد کو لاحق ہوتی ہے۔ کھانا معدے میں بوجھ بن جاتا ہے۔ طبیعت میں گرانی رہتی ہے۔ درد' جمائیاں' متواتر ڈکار' تیزابیت' متلی' پیٹ پھولنا' قبض یا اسہال یا ان کا باری باری لاحق ہونا۔ سر کا بوجھل رہنا' مدہوشی

Scanned by CamScanner

کی سی کیفیت، مالیخولیا جیسی حالت، چڑ چڑا پن یا مایوسی طاری رہنا نمایاں علامتیں ہیں۔

صفراوی بدہضمی: اگر صفرا کی کثرت کیوجہ سے بدہضمی پیدا ہو تو سکروفلوسو کے استعمال سے مرض میں شدت آ جاتی ہے لیکن فیبر یفیوگو نمبر 1 کی ڈیلیوشنز کا داخلی استعمال اور فیبر یفیوگو نمبر 2 کا سینے کے نیچے خارجی استعمال فوری آفاقہ دیتا ہے۔ علاوہ ازیں معدے کے گڑھے پر سرخ بجلی بھی لگائی جائے۔ اگر تکلیف دل سے شروع ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن، انجائیوٹیکو نمبر 3 کے کمپریس یا اسی دوا کا مرہم دل کے مقام پر لگانا تجویز کریں۔

پانی میں ڈوبنا (Drowning): سکروفلوسو کے گلوبیولز ضرورت کے مطابق بار بار زبان پہ رکھیں۔ نیلی بجلی کی مالش دل کے مقام پر کریں۔ سرخ بجلی گدی اور فم معدہ پر لگائیں۔

Farhan Soomro

استسقاء (Dropsy):

سبب پر توجہ دی جانی چاہئے۔ اسکے بعد علاج تجویز کریں۔

رحم، بچہ دانی: کینسروسو نمبر 2 تیسری ڈیلیوشن بار بار پینے کے لیے اور کینسروسو نمبر 5 کے کمپریس استعمال کئے جائیں۔

پیٹ: فیبر یفیوگو۔ کینسروسو نمبر 2 تیسری ڈیلیوشن میں تجویز کریں فیبر یفیوگو نمبر 2 کا کمپریس سینے کے نیچے اور معدے کے اوپر رکھا جائے۔ فم معدہ اور گدی پر سفید بجلی لگانے کے بعد۔ پیٹ پر کینسروسو نمبر 5 کا مرہم لگایا جائے۔

دل: انجائیوٹیکو نمبر 2 تیسری ڈیلیوشن بار بار استعمال کی جائے۔ انجائیوٹیکو نمبر 3 کا کمپریس دل پہ رکھیں۔ نیلی بجلی بھی دل کے مقام پر لگائیں۔ کینسروسو نمبر 5، سکروفلوسو نمبر 5 کے باتھ کا مشورہ دیں۔ سرخ بجلی اور پھر زرد بجلی فم معدہ اور ریڑھ پر لگائیں۔

عمومی استسقاء: گدی، ریڑھ اور فم معدہ پر بجلیوں کا استعمال تواتر کے ساتھ جاری رکھیں۔ سینے کے نیچے فیبر یفیوگو کا مرہم لگائیں۔ علاوہ ازیں داخلی استعمال کے لئے کینسروسو نمبر 5، فیبر یفیوگو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن سکروفلوسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن یا کینسروسو نمبر 2 کی دوسری ڈیلیوشن یا انجائیوٹیکو نمبر 2 کی ڈیلیوشن تجویز کریں۔

بیضہ دانی: کینسروسو نمبر 2 متبادل انجائیوٹیکو نمبر 2 کی دوسری ڈیلیوشنز یا تیسری ڈیلیوشنز مفید رہتی ہیں۔ معدے پر سرخ بجلی۔ بیضہ دانیوں پر کینسروسو نمبر 5 یا لارڈ یا سکروفلوسو نمبر 3 کے کمپریس

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

مرہم ضروری ہیں۔

## کان کا درد اور دیگر امراض (Ears-Disease of-Earach):

سکروفلوسو نمبر 1، سکروفلوسو نمبر 5 اور انجائیوٹیکو نمبر 2 کی ڈیلیوشنز باری باری استعمال کی جائیں۔ کینسروسو نمبر 5، سکروفلوسو اور انجائیوٹیکو نمبر 3 کے کمپریس کانوں پہ لگائیں۔ پورے کان پہ اندر اور باہر سفید بجلی استعمال کی جائے۔ سرخ بجلی اور زرد بجلی کان کے پیچھے اور جڑ کے مقام پر (یہ مقام جبڑے کے قریب منہ کھولنے پر واضح طور پر محسوس ہوتا ہے)۔ کینسروسو نمبر 5 سکروفلوسو اور انجائیوٹیکو نمبر 3 متبادل سفید بجلی کے ساتھ تجویز کریں۔

کان کی سوزش: سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا سکروفلوسو نمبر 5، کینسروسو نمبر 1 اور انجائیوٹیکو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن باری باری دیں۔ سرخ اور زرد بجلیاں کان کے اردگرد لگائیں۔ کینسروسو نمبر 5، انجائیوٹیکو نمبر 2 اور سکروفلوسو نمبر 1 کے ساتھ تجویز کریں۔ سفید بجلی کے پچاس قطرے ایک اونس نیم گرم پانی میں ملا کر کان کے اندر پچکاری کی جائے۔

کان سے پیپ کا اخراج: انجائیوٹیکو نمبر 2 کی تیسری ڈیلیوشن پینے کے لیے۔ گدی کے مقام پر نیلی بجلی اور دل کے مقام پر انجائیوٹیکو نمبر 2 کا کمپریس استعمال کریں۔ کینسروسو نمبر 5 کے نیم گرم انجکشن کی پچکاری ماری جائے۔ کان سے اخراج کے ساتھ ساتھ دانت درد بھی ہو تو کینسروسو نمبر 5 کا مرہم اور کمپریس درد کے مقام پر لگائیں۔ کینسروسو نمبر 5 یا سبز بجلی کے نیم گرم انجکشن (پچکاری) استعمال کریں۔

ضعف سماعت: پہلا نسخہ ہی تجویز کریں۔

کان میں اجتماع ہو تو: انجائیوٹیکو نمبر 1 یا انجائیوٹیکو نمبر 2 ڈیلیوشنز کے ساتھ۔ انجائیوٹیکو نمبر 2 کے ساتھ، مرہم اور کمپریس تجویز کریں۔ نیلی یا سفید بجلی کان کے اندر اور باہر لگائیں۔

کانوں میں بھنبھناہٹ یا شور: گدی، ریڑھ اور کان کے عقبی پٹھوں کان کے نیچے جڑ کے مقام پر نیلی بجلی کا استعمال کرائیں۔ اگر اجتماع بھی ہو تو نیلی بجلی کے چند قطرے ڈالیں۔

کان سے خون کا اخراج: انجائیوٹیکو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا انجائیوٹیکو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن۔ دل کے مقام پر انجائیوٹیکو نمبر 2 کا کمپریس۔ گدی اور ریڑھ پر نیلی بجلی لگائیں۔ اسی بجلی کا ہلکا سا استعمال دل کے مقام پر کریں۔ انجائیوٹیکو نمبر 3 کے ساتھ مرہم اور کمپریس تجویز کریں۔ کان کی یہ شکایت سکروفلوسو، کینسروسو نمبر 1 اور خاص طور پر کینسروسو نمبر 5 کے داخلی استعمال سے بھی دور ہو جاتی

Scanned by CamScanner

ہے۔ کینسروسونمبر 5 کا مرہم اور کمپریس۔ دل کے مقام پر لگائیں لیکن پہلے اسی کا باتھ تجویز کریں۔

کان میں بدگوشت یا سور ہو تو کینسروسونمبر 5 کے 20 گلوبیولز کے ساتھ کان میں سفید بجلی استعمال کرائیں۔ کینسروسونمبر 5 کے باتھ، مرہم اور کمپریس تجویز کریں۔ کینسروسونمبر 5، کے انجکشن (پچکاری) کان کے لئے۔ کینسروسونمبر 4 کی ڈیلیوشنز کے ساتھ ساتھ۔ سرخ بجلی کان کے اندر اور باہر خصوصاً پچھلے حصہ پر لگائیں یا سکروفلوسونمبر 5 یا سکروفلوسونمبر 1 یا انجائیوٹیکونمبر 3 کے انجکشن تجویز کریں۔

کان میں اینٹھن: سرخ بجلی یا سفید بجلی کے کمپریس استعمال میں لائیں۔

خواتین کا دودھ رک جانے پر کان سے پیپ کا اخراج ہو تو سکروفلوسونمبر 1 کے داخلی استعمال کے ساتھ ساتھ اسکے کمپریس بھی استعمال کئے جائیں۔

کن پیڑے: کینسروسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا کینسروسونمبر 4 یا نمبر 5 کی دوسری ڈیلیوشن۔ سوزش زدہ حصہ پر کینسروسونمبر 5 کا مرہم اور کمپریس کینسروسونمبر 5 کے باتھ تجویز کریں۔ سینے کے نیچے فیبریفیوگونمبر 2 کا مرہم لگائیں۔ سوجے ہوئے حصہ کے اردگرد دن میں کئی بار سرخ اور پھر متبادل زرد بجلی لگائیں۔ لارڈ کی دوسری ڈیلیوشن دیں۔ سر (کھوپڑی) پر سفید بجلی کے پانچ قطرے اور گردن پر نیلی بجلی تجویز کریں۔

Farhan Soomro

**آنکھوں کا رنگ تبدیل ہو جانا (Ecchymosis of the Eyes):** (بلیک آئی)۔ انجائیوٹیکونمبر 1 اور نمبر 2۔ پینے کے لیے اور کینسروسونمبر 5 کے کمپریس۔ گدی، ابرو اور آنکھوں کے گڑھوں کے اردگرد کے اعصاب پر رکھے جائیں اور ریڑھ کی ہڈی پر نیلی بجلی لگائیں۔ انجائیوٹیکونمبر 3 ریڑھ کی ہڈی پر لگائیں اور سفید بجلی کے باتھ اور کمپریس تجویز کریں۔

**دانتوں کا تشنج اور اینٹھن (Clenching of Teeths):** سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا ورمی فیوگو دوسری ڈیلیوشن کے ساتھ ایک قطرہ زرد بجلی متبادل کینسروسو پہلی اور پھر تیسری ڈیلیوشن استعمال کرائیں۔ جبڑوں کی ہڈیوں پر سکروفلوسو کا مرہم لگائیں۔ گدی، ریڑھ کی ہڈی، جبڑوں کے آغاز پر اور رخساروں کی ہڈیوں پر زرد بجلی لگائیں۔

سرخ اور زرد بجلی اصول قطبیت کے مطابق استعمال کی جائے۔

Scanned by CamScanner

**ایگزیما (Eczema):** بڑی گول پھنسیوں اور جلن دار گرم پھنسیوں کے لئے سکروفلوسو نمبر 5 اور انجائیوٹیکو نمبر 1 کی ڈیلیوشنز شفا بخش رہتی ہے ان کے ساتھ کینسروسو نمبر 5 کے باتھ اور کمپریس یا سکروفلوسو نمبر 5 کے باتھ' مرہم اور کمپریس تجویز کریں۔ ریڑھ کی ہڈی اور فم معدہ پر سرخ اور زرد بجلی لگائیں۔ سینے کے نیچے کینسروسو نمبر 5 کا مرہم اور سکروفلوسو کے باتھ اور سفید بجلی کے کمپریس بھی تجویز کریں۔

Farhan Soomro

**فیل پا (Elephantiasis):** لمفی نالیوں کا مرض جس کے ساتھ پاؤں اور ٹانگوں کی سوجن بھی ہوتی ہے۔ یہ پنڈلی سے شروع ہوتی ہے اور پاؤں کی طرف پھیلتی ہے۔ پاؤں اور ٹانگیں پھول کر بڑی بڑی ہو جاتی ہیں۔

کینسروسو نمبر 4' سکروفلوسو نمبر 1' انجائیوٹیکو نمبر 1 اور نمبر 2' کینسروسو نمبر 5 باری باری دیں۔ کینسروسو نمبر 5 یا سکروفلوسو نمبر 5 یا لارڈ کے باتھ' مرہم اور کمپریس استعمال کرائیں۔ سبز بجلی یا سرخ بجلی یا زرد بجلی یا پھر کینسروسو کے کمپریس تجویز کریں۔ متاثرہ مقامات کے متعلقہ اعصاب' ریڑھ کی ہڈی' گدی اور فم معدہ پر سرخ اور متبادل زرد بجلی لگائیں۔ یا پھر انجائیوٹیکو نمبر 3 کے باتھ' مرہم اور کمپریس تجویز کریں۔ سینے کے نچلے حصہ پر فیبریفیوگو نمبر 2 کا مرہم اور کمپریس بھی موثر رہتے ہیں۔ ضدی قسم کے کیسوں میں وینیریو بھی تجویز کی جاتی ہے۔

ایک ساٹھ سالہ خاتون کی ٹانگ اسی مرض سے دوچار تھی۔ صرف کمپریسز سے اس کا کامیاب علاج کر لیا گیا تھا۔

**سوزش دماغ (Encephalitis):** دماغ کی جھلی اور مادے کی سوزش دور کرنے کے لئے سکروفلوسو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن موزوں رہتی ہے۔ اگر ضروری ہو تو کینسروسو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن متبادل دوا انجائیوٹیکو نمبر 2' تیسری ڈیلیوشن تجویز کی جا سکتی ہے۔ سفید بجلی متبادل کینسروسو متبادل کینسروسو نمبر 5 کے کمپریسز پورے سر پر لگائیں۔ گدی پر سرخ بجلی لگائیں۔

**وبائی امراض (Epidemics):** وبا کی صورت میں بخار' جلد کا اشتعال' ہیضہ وغیرہ پھیل جائے تو روزانہ باقاعدگی سے سکروفلوسو گیا پون کا استعمال ڈیلیوشنز میں یا پھر ایک گلوبیول ہر گھنٹے کے بعد یا 5 گلوبیولز خشک صبح و شام کھائے جائیں۔

**مرگی (Epilepsy):** یہ اعصابی مرض تشنجی حرکات اور مکمل بے ہوشی کی صورت میں اپنا اظہار

Farhan Soomro

کرتا ہے۔ اسکا سبب معلوم کرنا عام طور پر کوئی آسان بات نہیں ہوتی۔ بہتر یہی ہے کہ اسکے ممکنہ اسباب کو پیش نظر رکھ کر علاج مرتب کیا جائے ان میں 1) خون کی گردش۔ 2) پیٹ کے کیڑے یا 3) خنازیر شامل ہیں۔

انجائیوٹیکو نمبر 1 یا انجائیوٹیکو نمبر 2، ورمی فیوگو، سکروفلوسو گیا پون تیسری ڈیلیوشن کے دس چائے کے چمچے روزانہ دیئے جائیں۔ اس مرض کا حملہ اچانک ہوتا ہے لیکن بعض اوقات پہلے سر چکرانا اور بے چینی محسوس ہوتی ہے دورے کے بعد مریض نڈھال ہو جاتا ہے۔ سرخ اور زرد بجلی کا استعمال اصول قطبیت کے مطابق کیا جائے۔

نکسیر پھوٹنا (Epistaxis): انجائیوٹیکو نمبر 1 یا نمبر 2 کی ڈیلیوشنز عموماً اس کیفیت پر قابو پا لیتی ہیں۔ اگر داخلی طور پر استعمال ہونے والی ادویات موثر ثابت نہ ہوں تو انجائیوٹیکو نمبر 1 یا نمبر 2 کو بھاپ کی صورت میں تبدیل کر کے مریض کو ناک کے ذریعے استعمال کروایا جائے تاکہ جب مریض سانس لے تو سانس اندر کھینچنے کے ساتھ دوا کے ذرات سانس کی نالیوں اور پھیپھڑوں میں پہنچ سکیں۔ اسی دوا کے ہاتھ یا مرہم یا پھر دل کے مقام پر کمپریس استعمال کیا جائے۔ ناک کی جڑ، گدی، ریڑھ کی ہڈی اور پیشانی پر نیلی بجلی لگائی جائے۔ زیادہ تیز ڈوز تکلیف میں اضافہ کرتی ہے۔

جلد کے اشتعال (Eruptions): تمام جلدی بے قاعدگیاں۔ جلد کی سرخی، سرخ باد، ہلکے گلابی دھبے، چھوٹے چھوٹے دانوں کے گچھے، ایگزیما، پتی چھپاکی، آبلے، لوپس، سورا (کھجلی، خارش) وغیرہ میں درج ذیل ادویات تجویز کی جاتی ہیں۔

سکروفلوسو یا سکروفلوسو نمبر 5 دوسری ڈیلیوشن پینے کے لیے اور سکروفلوسو نمبر 5 کے باتھ کا مشورہ دیں۔ سرخ اور زرد بجلی کا چھ بنیادی مقامات پر اطلاق کیا جائے۔ سکروفلوسو جب (تیز) ڈوز میں دی جائے تو جلد کے اشتعال ختم کرنے میں طاقتور اثر دکھاتی ہے۔ لیکن اسے خون صاف کرنے کے لئے کبھی بھی استعمال نہیں کرنا چاہئے۔

اشتعال پیدا کرنے والے بخاروں کے دوران کسی سادہ اشتعال پر سکروفلوسو ہمیشہ چھوٹی ڈوز میں دی جاتی ہے۔

سرخ باد (Erysipelas): مرض کا حملہ ہو جانے پر سرخ بجلی گدی پر لگائی جائے تو عموماً

حملہ ختم ہو جاتا ہے۔ داخلی استعمال کے لئے سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا سکروفلوسو نمبر 5 کی دوسری ڈیلیوشنز یا اسی دوا کے 5 گلوبیولز دیں۔ سکروفلوسو نمبر 5 کے کمپریس یا کینسروسو نمبر 5 کے باتھ تجویز کریں۔

ا) اگر مرض دوبارہ نمودار ہو جائے تو بار بار سرخ بجلی گدی پر لگائیں۔ اگر مرض کا حملہ چہرے پر بھی ہو تو سرخ بجلی متبادل زرد بجلی آنکھوں کے اردگرد، ریڑھ کی ہڈی پر اور سینے کے چہرے پر لگائیں۔

Farhan Soomro

ب) دائیں بغل یا بازو کے نیچے بلغمی اور سست قسم کا سرخ باد اور ساتھ سر چکرانے کی علامت موجود ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن، انجائیوٹیکو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن میں دیں۔ کینسروسو نمبر 5 یا انجائیوٹیکو نمبر 3 کے باتھ کے بعد۔ سفید یا نیلی بجلی کے کمپریس تجویز کریں۔

وقفے وقفے سے نمودار ہونے والے سرخ باد کے لئے فیبریفیوگو متبادل انجائیوٹیکو کے ساتھ۔ کینسروسو نمبر 5 کے باتھ کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ فیبریفیوگو نمبر 2 کے مرہم (سینے کے نچلے حصہ پر) سفید بجلی کے کمپریس یا پھر انجائیوٹیکو کے باتھ، مرہم اور کمپریس بھی موثر ثابت ہوتے ہیں۔

سرخ باد اور ٹانگ میں ورم: انجائیوٹیکو نمبر 3 کے مرہم اور کینسروسو نمبر 5 کے باتھ مفید رہتے ہیں۔

**آلہ تناسل کی جلد چھل جانا (Excoriation of Penis):** وینیریو نمبر 1۔ کینسروسو نمبر 5 یا سکروفلوسو کے باتھ، مرہم اور کمپرس تجویز کریں۔ سرخ بجلی اور متبادل زرد بجلی کمر کے زیریں حصہ (کے اعصاب) پر لگائیں۔

**بدگوشت۔ (Excrescence):** پہلے اس بات کا یقین کر لیں کہ یہ ٹیومر ہے یا آتشک کی وجہ سے بدگوشت ہے۔ اگر یہ آتشک کا ابھار ہے تو اسکا علاج درج ذیل نسخہ سے کریں سکروفلوسو اور کینسروسو نمبر 5 پینے کے لیے اور کینسروسو نمبر 5 یا سکروفلوسو یا انجائیوٹیکو نمبر 3 کمپریس یا مرہم۔ سکروفلوسو نمبر 5 کے باتھ کے استعمال کیا جائے۔

**آنکھوں کے امراض (Eyes_Diseases of):** ضعف بصارت یعنی نظر کی کمزوری۔ بعض اوقات یہ اندھے پن کی ابتداء ہوتی ہے۔ گدی پر اور آنکھوں کے اردگرد سرخ

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

بجلی لگائیں اور ساتھ سکروفلوسو یا انجائیوٹیکو ڈیلیوشنز استعمال کرائیں۔ پورے سر پر سفید بجلی کا کمپریس لگائیں۔ کینسروسونمبر 5 کا مرہم اور کمپریس بھی سر پر استعمال کرائیں۔ سکروفلوسو یا انجائیوٹیکونمبر 3 کا مرہم آنکھوں کے اردگرد خصوصاً بھنوؤں کے اوپر' کینسروسونمبر 5 کے ساتھ کے بعد۔ گدی' ریڑھ کی ہڈی' پیشانی ناک کی جڑ پر سرخ اور زرد بجلی لگائیں۔ انجائیوٹیکونمبر 3' سکروفلوسو یا سفید بجلی کے ساتھ بھی تجویز کریں۔

آشوب چشم۔ آنکھوں کی سوزش: اس تکلیف کا زبردست علاج گدی' ریڑھ کی ہڈی' آنکھوں کے اردگرد اعصاب' ناک کی جڑ' پیشانی اور کنپٹیوں پر بجلیوں کا استعمال ہے۔ آشوب چشم کا سبب بلغمی' اجتماع خون' وریدی یا کوئی بھی ہو۔ اگر ابتدا ہی میں بجلیوں کا استعمال عمل میں لایا جائے تو یقینی شفایابی ہو جاتی ہے۔ اگر آشوب چشم کا سبب آتشکی ہو تو وینیریونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن میں دیں۔ وینیریو اور دوسری ادویات کے ساتھ' کمپریس اور مرہم استعمال کرائیں۔ ایسے متعدد کیس سکروفلوسو وینفی نمبر 2 کے استعمال سے اصلاح پا چکے ہیں۔

اس نسخہ کے فوری نتائج کم اہم نہیں ہیں۔ ایسے کیس جن میں مرض ضدی ہو تو کینسروسو ادویات میں کینسروسونمبر 1' کینسروسونمبر 4 یا پانچ کامیاب رہتی ہیں۔

موتیابند: آنکھ کے شفاف عدسہ میں جالا اتر رہا ہو تو مذکورہ بالا ادویات کے استعمال کے ساتھ ساتھ کینسروسونمبر 5' سکروفلوسونمبر 5 اور انجائیوٹیکونمبر 3 کے ساتھ باقاعدگی سے کروائیں۔ انہی ادویات کے مرہم پورے سر پر اور سینے کے نچلے حصہ پر فیبریفیوگونمبر 2 یا کینسروسونمبر 5 کے مرہم بھی استعمال کرائیں۔

نوٹ: جب موتیا تحلیل ہونا شروع ہو جائے اور یہ عموماً تیس چالیس دن کے علاج کے بعد ممکن ہو جاتا ہے تو آنکھوں کو روشنی سے اسی طرح بچائیں جیسے آپریشن کے بعد بچا کر رکھتے ہیں۔

آنکھ میں انگور آنا (Staphyloma): اس مرض میں قرنیہ پہ شفاف ٹیومر ابھر آتا ہے یا آنکھ کے بیرونی پردے یا پھر رنگدار حصہ پر ایسا ہو جاتا ہے۔ یہ ایک خنازیری پیداوار ہوتی ہے اور موتیابند جیسی کیفیت رکھتی ہے۔ اسکا علاج درج ذیل ہے۔

سینے کے نچلے حصہ پر فیبریفیوگونمبر 2 کا مرہم لگائیں۔ رات کے وقت اور دن میں بند آنکھوں پر اس مرہم کا استعمال زیادہ بہتر ہے۔ سکروفلوسو یا کینسروسونمبر 5' انجائیوٹیکونمبر 2' سکروفلوسونمبر 5' کینسروسو اور انجائیوٹیکو استعمال کرائیں۔

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

اس علاج کے نتیجہ میں کم یا لمبے عرصہ کے علاج میں قرنیہ صاف و شفاف ہو جاتا ہے۔

آتشکی انگور۔ وینیریو کا داخلی استعمال اور بند آنکھوں پر ونیریو کا کمپریس تجویز کریں۔

آنکھ سے خون رسنا۔ انجائیوٹیکو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن۔ انجائیوٹیکو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشنز کے ساتھ ساتھ۔ انجائیوٹیکو نمبر 3 یا کینسروسو نمبر 5 کا مرہم سر پر لگائیں۔ کینسروسو نمبر 5 کے ہاتھ اور گدی، ریڑھ کی ہڈی اور سر کے اعصاب پر نیلی بجلی۔ سینے کے نچلے حصہ پر فیبریفیوگو نمبر 2 یا کینسروسو نمبر 5 کا مرہم تجویز کریں۔

بھینگا پن۔ سرخ بجلی کا استعمال کافی رہتا ہے۔

آنکھ کے کونے میں ٹیومر اوپر والا نسخہ تجویز کریں۔

پپوٹوں کے کونوں کی سوزش: سکروفلوسو نمبر 1 اور انجائیوٹیکو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن اور کینسروسو نمبر 5 کی ایک گولی ہر گھنٹے کے بعد دیں۔ علاوہ ازیں بند آنکھوں پر سرخ و زرد بجلیاں باری باری لگائیں۔ سفید اور نیلی بجلیاں بھی استعمال کرائیں۔

روشنی برداشت نہ ہونا۔ بعض اوقات صرف ایک دفعہ گدی، ریڑھ کی ہڈی، پیشانی اور آنکھوں کے اردگرد سرخ بجلی کا استعمال کافی رہتا ہے۔ انہی مقامات پر سرخ اور متبادل زرد بجلی بھی لگائی جائے۔ سر پر سفید بجلی کا کمپریس یا کینسروسو نمبر 5، سکروفلوسو یا انجائیوٹیکو نمبر 3 کا مرہم استعمال کریں۔

اندھا پن اور نظر کا دھندلا پن۔ سکروفلوسو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن دیں۔ سفید یا نیلی بجلی سر پر اور سرخ بجلی گدی پر لگائیں۔ سکروفلوسو نمبر 2 کا کمپرس بند آنکھوں پر صبح و شام استعمال کریں۔

دھندلا پن: سرخ بجلی کا استعمال بعض اوقات کافی رہتا ہے۔

کم نظری: 78 برس کے ایک مریض کا تین سال پرانا کیس سرخ بجلی کے ایک دفعہ استعمال سے ٹھیک ہو چکا ہے۔ سرخ بجلی آنکھوں کے اردگرد اور کمپریس کی صورت لگائیں۔

لیونز کاسٹک کیمیکل سے آنکھ جل جائے تو سفید بجلی کا کمپریس آنکھ پر سکروفلوسو داخلی طور پر یا پھر کینسروسو نمبر 5 کے کمپریس کے ساتھ سکروفلوسو نمبر 1 اور انجائیوٹیکو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشنز دیں۔

آنسو بہنا۔ بہت زیادہ اور مسلسل آنسو بہتے ہوں تو آنکھوں کا غسل سرخ بجلی سے اور گدی پر اسی بجلی کا استعمال تجویز کریں۔ سکروفلوسو نمبر 1 متبادل کینسروسو دوسری ڈیلیوشن میں دیں۔

Scanned by CamScanner

روشنی سے خوف: اگر مریض روشنی میں آنے سے خوفزدہ ہو تو بعض اوقات سرخ بجلی کا گدی، ریڑھ کی ہڈی اور آنکھوں کے اردگرد استعمال صورت حال بہتر کر دیتا ہے۔ سرخ اور متبادل زرد بجلی کا استعمال بھی ان مقامات پر موثر رہتا ہے۔ سر پر کینسرو سونمبر 5 کا مرہم اور سفید بجلی کا کمپریس بھی تجویز کریں۔

دو دو نظر آنا۔ سرخ اور زرد بجلیاں باری باری معدے، گدی، ریڑھ کی ہڈی اور آنکھوں کے چھپروں پر لگائیں۔ سبز بجلی آنکھوں کے پپوٹوں پر لگائیں اور انجائیوٹیکو کی ڈیلیوشن یا انجائیوٹیکو متبادل سکروفلوسونمبر 1 داخلی استعمال کے لئے تجویز کریں۔

آنکھوں کے تمام امراض و شکایات میں مارینا (Marina) کا استعمال بھی شامل رکھیں۔ یہ دوا آنکھوں کے ہر مرض کے لئے مخصوص ہے۔ اسے کمپریس۔ آنکھوں کو دھونے کے لئے اور آنکھوں کے باتھ میں استعمال کرتے ہیں۔ داخلی استعمال کے لئے عام ڈوز اور خارجی استعمال کے لئے ترجیحاً چھوٹی ڈوز میں منتخب کریں۔ مثلاً 10 گلوبیولز آدھے پنٹ پانی میں ملائیں۔

نوٹ: آنکھوں کے لئے کمپریس، آنکھوں کو دھونے اور انہیں باتھ دینے کے لئے ہمیشہ نیم گرم پانی میں مارینا یا کوئی اور دوائی شامل کیا کریں۔

پپوٹوں کی سوزش: سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن۔ کینسرو سونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن باری باری استعمال کرائیں۔ انہی ادویات کے کمپریس تجویز کریں۔ گدی، ریڑھ، آنکھوں کے اوپر اور نیچے پیشانی اور ناک کی جڑ پہ سرخ اور زرد بجلیوں کا استعمال اور کینسرو سونمبر 5 کے باتھ اور مرہم تجویز کریں۔

Farhan Soomro

آنکھوں کا فالج: پپوٹوں پہ سرخ بجلی کے کمپریس تجویز کریں۔

شدید سوزش ہو تو کینسرو سونمبر 5 کے باتھ اور پینے میں سکروفلوسونمبر 1 اور انجائیوٹیکونمبر 1 بار بار استعمال کرائیں۔

آنکھوں کی اینٹھن اور سر چکرانا ایک ساتھ ہو تو انجائیوٹیکونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن۔ انجائیوٹیکونمبر 2 کی دوسری ڈیلیوشن۔ کینسرو سونمبر 2 باری باری دیں۔ ابروؤں پہ انہی ادویات کے کمپریس استعمال کرائیں۔

<u>چہرے کا گھٹیاوی درد</u> (Exostosis): ہڈیوں کی سوزش سرطانی یا آتشکی وائرس سے پیدا ہوتی ہے۔ ہڈی کے اردگرد کی جھلی کی سوزش وغیرہ ہو تو لارڈ یا سکروفلوسو متبادل کینسرو سو

Scanned by CamScanner

رکھنے سے فوراً بحالی ہو جاتی ہے۔

پاؤں کا پسینہ (Feet-Perspiration): سکروفلو سونمبر 1 اور انجائیوٹیکو باری باری دیں۔

کینسروسونمبر 5' سکروفلو سونمبر 1 اور انجائیوٹیکونمبر 2 کے باتھ کے علاوہ۔ سفید بجلی کا فٹ باتھ خصوصی طور پر تجویز کریں۔ فیبر یفیوگونمبر 2 کا مرہم سینے کے نچلے حصہ پر۔ ریڑھ کی ہڈی' فم معدہ' گدی اور ٹانگوں کے اعصاب پر سرخ اور زرد بجلیاں لگائیں۔

پاؤں گلا جانا۔ آٹھ سال پرانا کیس سرخ بجلی کے خارجی استعمال اور فیبر یفیوگونمبر 1 متبادل کینسروسونمبر 1 کے ڈیلیوشنز سے ٹھیک کیا جا چکا ہے۔

پاؤں کی ہڈی سرک جانے سے تلوے میں درد۔ فیبر یفیوگو متبادل کینسروسونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشنز بار بار استعمال کرائیں۔

پاؤں کی سوزش: کینسروسونمبر 1' انجائیوٹیکونمبر 2 کے ساتھ سفید بجلی تجویز کریں۔ کینسروسونمبر 5' سکروفلوسو اور انجائیوٹیکونمبر 2 کے باتھ کرائیں۔ پاؤں کے اعصاب خصوصاً پاؤں کے نیچے خلا میں سرخ اور زرد بجلیاں لگائیں۔

بخار (Fevers): ہر قسم کے بخار کا علاج فیبر یفیوگونمبر 1 کے داخلی استعمال اور سینے کے نچلے حصہ پر فیبر یفیوگونمبر 2 کے مرہم اور کمپریس سے کامیابی کے ساتھ کیا جاتا ہے۔

سفید بجلی کا استعمال داخلی اور کمپریس کی صورت میں خارجی طور پر بھی تجویز کریں۔

جتنا زیادہ ہنگامہ خیز بخار ہو دوا کی ڈیلیوشن اتنی ہی بڑھاتے جائیں۔ بار بار استعمال بھی قابو پانے میں مدد دیتا ہے۔ مثلاً اگر ٹمپریچر بہت زیادہ ہو تو ہر پانچ منٹ کے بعد ایک چائے کا چمچہ دوا پلاتے جائیں۔

بجلیوں کا استعمال بھی موثر رہتا ہے۔ گدی پر باری باری سرخ اور زرد بجلیاں لگائیں۔ سفید بجلی بھی انفرادی طور پر لگائی جائے۔

بعض اوقات بخار محض خون کی گردش میں نقص یا تبدیلی کیوجہ سے لاحق ہوتا ہے۔ چنانچہ خون کو واپس اسکی اصلی کیفیت میں لانے کے لئے انجائیوٹیکو ادویات استعمال کریں تو بخار ازخود اتر جاتا ہے۔ ان ادویات کا استعمال فیبر یفیوگو ادویات کے ساتھ ہمیشہ زیادہ نتیجہ خیز رہتا

Farhan Soomro

Scanned by CamScanner

ہے۔ چاہے بخار کسی بھی وجہ سے لاحق ہوا ہو۔ کیونکہ خون کی گردش بحال ہو جاتی ہے۔
ٹائیفائیڈ: فیبر یفیو گو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن میں دیں۔ سینے کے نچلے حصہ پر فیبر یفیو گو نمبر 2 کینسرو سو نمبر 5 کا مرہم اور کینسرو سو نمبر 5 کے باتھ تجویز کریں۔
اعصابی بخار: فیبر۔نیو گو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور فیبر یفیو گو نمبر 2 اور کینسرو سو نمبر 5 کے مرہم سینے کے نچلے حصہ پر باری باری لگائیں اور کینسرو سو نمبر 5 کے باتھ تجویز کریں
بلغمی بخار: فیبر یفیو گو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور سینے کے نچلے حصہ پر فیبر یفیو گو نمبر 2 اور کینسرو سو نمبر 5 کے مرہم باری باری تجویز کریں۔
صفراوی بخار: فیبر یفیو گو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن ۔فم معدہ پر فیبر یفیو گو نمبر 2 اور کینسرو سو نمبر 5 کے مرہم باری باری لگائیں۔

Farhan Soomro

نزلے کے ساتھ بخار: فیبر یفیو گو نمبر 1 کی ڈیلیوشنز اور پیٹوریل نمبر 3 کی دوسری ڈیلیوشن باری باری دیں۔ فیبر یفیو گو اور کینسرو سو نمبر 5 کے مرہم لگائیں۔ ریڑھ کی ہڈی' فم معدہ اور ریڑھ کے ساتویں مہرے کے دونوں طرف سرخ بجلی لگائیں۔
زچگی کا بخار: فیبر یفیو گو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن متبادل کینسرو سو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن (دونوں دوائیاں باری باری دیں)۔ کینسرو سو نمبر 5 کا مرہم پیٹ پر لگائیں۔
نوبتی بخار: فیبر یفیو گو نمبر 1 پہلی ڈیلیوشن دیں۔ آغاز میں روزانہ دس یا پندرہ دفعہ دیں۔ جب بخار نہ رہے تو مقدار کم کر دیں لیکن دوا لینا جاری رکھیں۔
مہلک (مضر) بخار: فیبر یفیو گو دوسری ڈیلیوشن کے ساتھ۔ فم معدہ پر فیبر یفیو گو نمبر 2 کا مرہم لگائیں یا زیادہ بہتر یہی ہے کہ فیبر یفیو گو نمبر 1 کا مرہم استعمال کیا جائے۔
عمومی سوزشی بخار: فیبر یفیو گو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن میں بار بار دیں۔
مختصر دورانیہ کے بخار کی علامتیں: فیبر یفیو گو نمبر 1 دیں۔ سینے کے نچلے حصہ پر فیبر یفیو گو نمبر 2 یا کینسرو سو نمبر 5 کے مرہم لگائیں۔
تپ سرخ: فیبر یفیو گو متبادل سکروفلو سو تجویز کریں۔ اس سے جلدی اشتعال تحلیل ہو جاتا ہے یہی دوا جلد کے اشتعال والے بخار' خسرہ' پتی چھپاکی' چیچک وغیرہ میں بھی تجویز کریں کچھ مریضوں میں گدی پر سفید بجلی لگانا نہایت اچھا رہتا ہے۔ ایسی جلدی بیماری جو کچھ عرصہ بعد پھر عود کر آئے اسکا علاج سکروفلو سو نمبر 1 کی پہلی ڈیلیوشن سے ہی ممکن ہوتا ہے۔

Scanned by CamScanner

بخار اور شدید قسم کے امراض کے بعد کمزوری اور اضمحلال کے اثرات کا خاتمہ کرنے کے لیے سکروفلوسو گیا پون کھانے کے ساتھ تجویز کریں۔ سینے کے نچلے حصہ پر فیبر یفیو گو کا مرہم اور کینسر وسو نمبر 5 کے باتھ۔ تمام اعصاب پر سرخ اور زرد بجلی اور فم معدہ پر کینسر وسو نمبر 5 کے مرہم ضروری ہوتے ہیں۔

فسچو لا۔ (Fistula): اسکا منبع خنازیر ہوتے ہیں اور علاج اینٹی سکروفلوسو اور اینٹی کینسر وسو سے کرتے ہیں۔ کینسر وسو نمبر 5 کے کمپریس یا باتھ تجویز کئے جاتے ہیں۔ متعلقہ اعصاب پر سرخ اور زرد بجلیاں لگانے کے علاوہ سکروفلوسو نمبر 1 اور انجائیوٹیکو نمبر 3 کے باتھ بھی تجویز کئے جاتے ہیں۔

Farhan Soomro

بیرونی فسچو لا: کینسر وسو نمبر 5 کا کمپریس استعمال کریں۔

مقعد کا فسچو لا: سکروفلوسو متبادل کینسر وسو نمبر 4 کھانے کے ساتھ۔ کینسر وسو نمبر 5 کے باتھ' مرہم اور کمپریس کے علاوہ۔ سفید بجلی اور انجائیوٹیکو نمبر 2 کے کمپریس بھی استعمال میں لائے جائیں۔

فسچو لا برازی۔ جنگاسے کے دائیں حصہ میں سات برس سے موجود فسچو لا کو مذکورہ ادویات کے ساتھ ختم کیا گیا لیکن کینسر وسو نمبر 5 کے باتھ باقاعدگی سے روزانہ لئے گئے۔

خصیوں کی تھیلی اور مقعد کے کم از کم بیس فسچو لا۔ 48 برس کے ایک مریض میں سکروفلوسو نمبر 1 کینسر وسو نمبر 1 اور کینسر وسو نمبر 5 کے داخلی استعمال اور کینسر وسو نمبر 5 کے روزانہ باتھ سے ٹھیک کئے گئے۔

مسوڑھوں کا فسچو لا۔ کینسر وسو نمبر 1 متبادل انجائیوٹیکو نمبر 2۔ کینسر وسو نمبر 5' کینسر وسو نمبر 1 اور سفید بجلی کے غرارے اور جبڑوں کے باہر کینسر وسو نمبر 5 کا مرہم تجویز کریں۔

آنسوؤں کی نالی کا فسچو لا: آنکھ کے اندر پہلو کی نالی میں السر ہو جانے سے یہ فسچو لا پیدا ہوتا ہے۔ اسکے علاج کے لئے سکروفلوسو نمبر 1 یا کینسر وسو نمبر 1 یا کینسر وسو نمبر 4 تجویز کریں۔ گدی پر سرخ بجلی لگائیں۔ یہی بجلی ریڑھ کی ہڈی اور ابروؤں کے اطراف میں لگائیں۔ سبز بجلی کا کمپریس بھی استعمال میں لاتے رہیں۔

رخسار میں سوراخ۔ سکروفلوسو نمبر 1 دیں۔ کینسر وسو نمبر 5 کے باتھ' مرہم اور کمپریس تجویز کریں۔ سرخ اور زرد بجلی جبڑوں کے مقام اتصال اور کنپٹیوں کے قریب ابروؤں پہ اور گدی پہ

Scanned by CamScanner

لگائیں۔ ابروؤں کے اردگرد سفید بجلی بھی لگائیں۔ یہ شکایت عموماً محض بجلیوں کے استعمال ہی سے دور ہو جاتی ہے۔

ٹھٹھرنے سے جلد نیلی اور شگاف دار ہو جائے تو انجائیوٹیکو نمبر 1' انجائیوٹیکو نمبر 2' کھانے کے ساتھ گدی اور ریڑھ کی ہڈی پر نیلی بجلی لگائیں۔ انجائیوٹیکو نمبر 3 کے باتھ' مرہم یا کمپریس تجویز کریں' کمپریس چہرے کے لئے استعمال میں لائیں۔ کینسروسو نمبر 5 کے باتھ اور فم معدہ پر فیبریفیو گو نمبر 2 کا مرہم اور کینسروسو نمبر 5 کے 20 گلوبیولز بھی تجویز کریں۔

مسلسل ٹھنڈک کے احساس کے ساتھ بوائیاں: سکروفلوسو نمبر 1 کھانے کے لیے اور سرخ بجلی متبادل زرد بجلی لگانے کے لیے تجویز کریں۔ کینسروسو نمبر 5 یا سکروفلوسو کے باتھ کے بعد سینے کے نچلے حصہ پر فیبریفیو گو نمبر 2 کا مرہم لگایا جائے۔ سفید بجلی یا سکروفلوسو نمبر 5 کے باتھ بھی مفید رہتے ہیں۔

Farhan Soomro

پاؤں ٹھٹھر کر مڑ جائیں تو مذکورہ بالا نسخہ ہی تجویز کریں۔

کنوئیں میں گر کر رات بھر پڑا رہنے والا مریض بھی مذکورہ نسخہ سے صحت یاب ہو جاتا ہے۔

**بڑے پھوڑے (Fruncles):** بڑے پھوڑوں کے ساتھ خلوی بافتوں میں ہلکی سوزش بھی موجود ہو تو سکروفلوسو اور انجائیوٹیکو باری باری دیں۔ کینسروسو نمبر 5 اور انجائیوٹیکو نمبر 2 متبادل سکروفلوسو نمبر 5 یا لارڈ یا کینسروسو نمبر 4 کے باتھ تجویز کریں۔ کینسروسو نمبر 5 کے کمپریس۔ گدی' ریڑھ کی ہڈی اور متعلقہ اعصاب پر لگانے کے علاوہ سرخ اور زرد بجلیاں متبادل انداز یعنی باری باری لگائیں۔

**گنگرین (Gangrene):** کینسروسو نمبر 1 اور انجائیوٹیکو نمبر 3 تجویز کریں۔ ریڑھ کی ہڈی اور منسلکہ اعصاب پر کینسروسو نمبر 5 اور سفید بجلی لگائیں۔ آپریشن کے بعد گنگرین میں سبز بجلی کے کمپریس اور کینسروسو نمبر 5 کا مرہم لگائیں۔

**گلینڈز پہ خنازیر کا اثر (Glands-scrofulous):** سکروفلوسو نمبر 2 تجویز کریں۔ اگر مرض ضدی ہو تو کینسروسو نمبر 2 دیں (خاص طور پر جب پیپ پڑ چکی ہو)۔ منسلکہ اعصاب پر سرخ بجلی لگائیں۔ لارڈ اور کینسروسو نمبر 5 کے باتھ زیر عمل لائیں۔

پورے غدودی نظام میں چربیلا اجتماع: کینسروسو نمبر 2 اور انجائیوٹیکو نمبر 2 کی دوسری

Scanned by CamScanner

ڈیلیوشن تجویز کریں۔
ماساریقی: مذکورہ بالا نسخہ کمزور ڈوزوں میں دیں اور کینسروسو نمبر 5 بیرونی استعمال میں لائیں۔

**کن پیڑے (Mumps):** کینسروسو نمبر 2 داخلی استعمال کے لیے اور غراروں اور کمپریس کے لئے سفید بجلی تجویز کریں۔

**گلہڑ۔ تھائی رائیڈ (Thyroid-goitre):** بیرونی استعمال میں کینسروسو نمبر 2 اور کینسروسو نمبر 5 کا تیل اور لوشن اور سرخ بجلی اور ضدی مرض میں سکروفلوسو داخلی اور خارجی دونوں طرح استعمال کرائیں۔ انجائیوٹیکو نمبر 3 بھی داخلی اور خارجی طور پر زیر استعمال لائیں۔ اس دوران کبھی کبھار سکروفلوسو داخلی اور انجائیوٹیکو خارجی استعمال میں لائیں۔ بعض اوقات صرف انجائیوٹیکو نمبر 2 کا کمپریس کافی رہتا ہے۔

تھائی رائیڈ کا ورم: کینسروسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور سفید بجلی کا کمپریس بالترتیب داخلی اور خارجی استعمال میں لائیں۔

Farhan Soomro

**گھٹیا۔ نقرس۔ (Gout):** درد کرتے ہوئے جوڑوں پہ سبز بجلی سے بھگوئی ہوئی روئی کا کمپریس رکھیں۔ سکروفلوسو نمبر 2 پہلی ڈیلیوشن، انجائیوٹیکو نمبر 2 کی تیسری ڈیلیوشن یا کینسروسو نمبر 2 کی پہلی ڈیلیوشن باری باری دیں۔ کینسروسو نمبر 5 اور انجائیوٹیکو نمبر 3 کے باتھ متبادل انداز میں تجویز کریں۔ سادہ غذا اور آرام کا مشورہ دیں۔ کوئی جلاب آور دوا نہ دی جائے۔ آفاقہ ہونے کے بعد بھی طویل عرصہ تک علاج جاری رکھیں۔ سرخ اور زرد بجلیاں اچھے نتائج دیتی ہیں اگر بخار بھی ہو تو فیبر یفیوگو نمبر 2 کو بھی نسخہ میں شامل کر لیں۔ سکروفلوسو نمبر 2 کے داخلی اور خارجی استعمال سے ایک 70 سال کے مریض کو صحت مل چکی ہے۔

**خون کی قے (Hematmesis):** کھانے کے ایک چمچہ پانی میں دس پندرہ یا بیس قطرے نیلی بجلی دیں۔ پھر انجائیوٹیکو نمبر 2 کی دوسری ڈیلیوشن ایک چائے کا چمچہ ہر پانچ منٹ کے بعد دیں۔ نیلی بجلی کے غرارے کرائیں۔ پاؤں کے تلووں پر سرخ بجلی لگائیں۔ بحالی کے بعد انجائیوٹیکو نمبر 2 کے باتھ اور ریڑھ کی ہڈی پر سرخ بجلی کی مالش کریں۔

**سر (Head):** جب ہم سر پر اثر انداز کرنے کے لیے بجلیاں لگانا چاہتے ہیں تو انہیں

Scanned by CamScanner

کنپٹیوں پر گردن کے پہلے مہرے کے دونوں طرف' گردن کی گدی پر' کانوں کے پیچھے۔ معدے کے گڑھے پر اور پاؤں کے تلوؤں پر لگاتے ہیں۔

**دماغی چوٹ (Concussion):** سکروفلوسو نمبر 1 یا انجائیوٹیکو نمبر 1 داخلی استعمال کے لئے سرخ یا نیلی بجلی کے خارجی استعمال ساتھ تجویز کریں۔

**استسقاء اور دماغ کی دق (Dropsy and Tubercles of Brain):**

درد میں تخفیف کے لئے سفید بجلی لگائیں اور پھر کینسروسو نمبر 1 استعمال میں لائیں۔

**دماغی تھکاوٹ (Fatigue of Brain):** مردوں کے لئے سکروفلوسو۔ عورتوں کے لئے کینسروسو تجویز کریں۔

Farhan Soomro

**دردشقیقہ (Migrain):** دردشقیقہ یعنی آدھے سر کے درد کے لئے سب سے پہلے سفید بجلی کا کمپریس آزمائیں پھر سرخ یا نیلی بجلی کا کمپریس۔ اگر درد دوبارہ لاحق ہو جائے اور اعصابی محسوس ہو تو سکروفلوسو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن اور پھر دوسری ڈیلیوشن استعمال کریں۔ اگر اجتماع خون کی وجہ سے یہ درد ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 3 کی تیسری ڈیلیوشن اور پھر دوسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔ دونوں ڈیلیوشن کے درمیان آٹھ دس دن کا وقفہ رکھیں۔ اگر رحم کی وجہ سے یہ درد لاحق ہو تو تیسری ڈیلیوشن کے دس دن بعد پہلی ڈیلیوشن تجویز کریں۔ تمام کیسوں میں مریض کے مزاج کے مطابق موزوں بجلیوں کا استعمال کریں۔ سر کے لئے تجویز کردہ مقامات پر ان بجلیوں کا استعمال عمل میں لایا جائے۔ اگر دردشقیقہ کا سبب دموی یعنی خون سے متعلق ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 کے داخلی استعمال کے ساتھ سفید یا نیلی بجلی کا کمپریس تجویز کریں۔

**نوبتی دردشقیقہ (Periodic Hemicrania):** وقفوں کے دوران فیبر یفیوگو نمبر 1 آٹھ دن تک دیں۔ پھر تیسری ڈیلیوشن آٹھ دن تک دیں اور پھر دوسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔

بجلیاں سر کے تمام دردوں والے امراض میں نہایت اہم ہوتی ہیں۔ اگر درد مسلسل اور دق کرنے والا ہو تو سفید بجلی کا کمپریس تجویز کریں۔ اسکے بعد سکروفلوسو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن آٹھ دس تک دیں پھر دوسری ڈیلیوشن دیں۔ سفید بجلی کا کمپریس کنپٹیوں کے نیچے اور پھر

Scanned by CamScanner

اوپر اور دوسرا کمپریس گدی پہ رکھیں۔

دل (Heart): دل کے کم و بیش تمام امراض میں انجائیوٹیکو نمبر 1 یا انجائیوٹیکو نمبر 3 کے داخلی استعمال سے اور انجائیوٹیکو نمبر 2 اور نیلی بجلی کے خارجی استعمال تجویز کیے جاتے ہیں۔

ہرنیا (Hernia): غیر معمولی اور نا قابل تخفیف کیس میں بھی سکروفلوسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن آٹھ دس دن کے بعد پہلی ڈیلیوشن اور انجائیوٹیکو نمبر 1 داخلی استعمال کے لئے اور بیرونی استعمال کے لئے سرخ یا سفید بجلی کا کمپریس تجویز کریں۔ اس بیماری کے لئے لارڈ ایک نئی دوا ہے۔ داخلی استعمال کے لئے نہایت قیمتی ہے۔ بیرونی استعمال میں بھی یکساں طور پر مفید ہے۔ علاوہ ازیں سکروفلوسو نمبر 5 اور کینسرو سو نمبر 5 کے ساتھ متبادل انداز میں تجویز کریں۔

نملہ (Herpes): اس جلدی بیماری میں چھوٹے چھوٹے دانے گچھوں کی شکل میں نکل آتے ہیں۔ سکروفلوسو کی کمزور ڈوز تجویز کریں۔ چہرے کا نملہ ہو تو سکروفلوسو اور پھر ورمی فیوگو دیں۔ وریدوں کے مرض کے ساتھ ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 دیں۔ اسکے ساتھ انجائیوٹیکو نمبر 2 کے کمپریس تجویز کریں۔ اگر ساتھ پیٹ میں کیڑے بھی ہوں تو ورمی فیوگو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور سکروفلوسو نمبر 1 استعمال کرائیں۔

Farhan Soomro

آواز بیٹھ جانا (Hoarseness): پیٹوریل نمبر 2 اور خشک گلوبیولز باری باری استعمال کرائیں۔

استسقاء۔ جلندھر (Hydrops): عمومی استسقاء کا تدارک متاثرہ عضو سے متعلقہ دوا کے ذریعے کیا جائے اور چھوٹی ڈوز میں ہو۔ بیضہ دانی کا استسقاء ہو تو فیبریفیوگو کی معاونت کے ساتھ کینسرو سو نمبر 1 سے علاج کریں۔ دل کے غلاف میں استسقاء ہو تو انجائیوٹیکو سے علاج کریں اور مریض کے مزاج کے مطابق علاج میں کمی بیشی لائیں۔ خون کی نالیوں میں رکاوٹ کی وجہ سے استسقاء ہو تو انجائیوٹیکو کی چھوٹی ڈوز تجویز کریں۔ مثلاً ایک لٹر نیم گرم پانی میں ایک گلوبیول ڈال کر ہر بیس منٹ کے بعد ایک چائے کا چمچہ استعمال کرایا جائے۔ اگر سانس میں گھٹن کا احساس ہو' مرض کا آغاز جگر سے ہو تو فیبریفیوگو اور اگر سانس کی نالیوں سے ہو تو پیٹوریل تجویز کریں۔

ہسٹیریا (Hysteria): دموی مزاج مریضوں کے لئے سکروفلوسو یا کینسرو سو یا کینسرو سو

Scanned by CamScanner

نمبر 2 کی کمزور ڈوز (خوراکیں) مناسب رہتی ہیں۔ انجائیوٹیکو پہلی ڈیلیوشن (ایک گلوبیول ایک لٹر پانی میں رات کے کھانے کے وقت۔ دن میں اسی مکسچر کا ایک چائے کا چمچہ ایک گلاس پانی میں ملا کر اس کے چند چائے کے چمچے آپ کو مثبت نتائج دلاتے ہیں۔ ڈاکٹر سیٹی اضافی طور پر چھوٹی خوراکوں میں کینسروسو نمبر 1 یا کینسروسو نمبر 2 تجویز کرتے ہیں۔

**انفلوائنزا (Influenza):** کاونٹ میٹی کا اپنا نسخہ اسطرح ہے۔

تحفظ کے لئے: سکروفلوسو کے خشک گلوبیولز پانچ صبح پانچ رات کو دیئے جائیں۔ سکروفلوسو گیاپون کے پانچ گلوبیولز ہر کھانے کے ساتھ اور غراروں کے لئے سکروفلوسو کے 20 گلوبیولز ایک گلاس پانی میں دیئے جائیں۔

لاحق ہو جانے پر: سکروفلوسو گیاپون x فیبر یفیوگو کے دس سے بیس گلوبیولز تک دو گلاس پانی میں تحلیل کر کے اس میں سے ایک چائے کا چمچہ ہر پندرہ منٹ کے بعد پیا جائے۔

حرارت ہو جائے تو: بخار زیادہ تیز ہو تو فیبر یفیوگو کی چھوٹی چھوٹی چسکیاں ہر پانچ منٹ کے بعد اور سکروفلوسو گیاپون کے تین خشک گلوبیولز ہر گھنٹے کے بعد اور پانچ گلوبیولز ہر کھانے کے ساتھ دیں۔

Farhan Soomro

سر درد اور کمر درد: بخار کے نتیجہ میں سر درد اور کمر درد ہو تو سفید بجلی کا کمپریس تجویز کریں۔ جگر پر فیبر یفیوگو نمبر 2 کا مرہم اور اسی دوا کے باتھ تجویز کئے جائیں۔

**بے خوابی ۔ (Insomnia):** نیند نہ آنے یعنی بے خوابی کی شکایت کا تدارک کرنے کے لئے۔ سکروفلوسو نمبر 1 کے خشک گلوبیولز یا سکروفلوسو نمبر 2۔ ریڑھ کی ہڈی پر سرخ بجلی کا اطلاق۔

**گھٹنے کا ورم (Knees):** سکروفلوسو نمبر 2 یا کینسروسو نمبر 2 تجویز کریں۔ ضدی مرض میں کینسروسو نمبر 2 کے ساتھ سرخ اور زرد بجلی اور اپنی بجلیوں کا کمپریس اسوقت استعمال میں لائیں جب ورم نرم ہونا شروع ہو جائے اور پھر ختم ہو جائے۔ شدید درد کی کیفیت میں سبز بجلی کا کمپریس متاثرہ گھٹنے پہ لگائیں۔ جب ورم یا سوزش کے ساتھ فسچولا بھی ہو اور جب لمفی عناصر کا غلبہ محسوس ہو تو پھر سکروفلوسو کی بجائے کینسروسو بہتر رہتی ہے۔

**جوڑوں کے درد ۔ (گٹھیا)(Rheumatism):** سکروفلوسو یا سکروفلوسو نمبر 5 داخلی

Scanned by CamScanner

استعمال کے لئے اور متاثرہ جوڑوں پہ بیرونی استعمال کے لئے سرخ بجلی تجویز کریں۔

**ٹانگوں کا ورم (Legs . Soft Swellings):** درد موجود نہ ہو' دباؤ برداشت ہو۔ وریدوں کی رکاوٹ دکھائی دے تو انجائیوٹیکونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور نیلی بجلی تجویز کریں۔ لمفی مزاج مریضوں کے لئے سکروفلوسو x سرخ بجلی تجویز کریں۔

**کوڑھ۔ جزام (Lepra):** سکروفلوسونمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن۔ دس روز کے بعد دوسری ڈیلیوشن x کینسروسونمبر 1 تیسری ڈیلیوشن۔ دس روز کے بعد دوسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔ اعصابی مراکز پر سرخ یا نیلی بجلی لگائیں۔ کبھی کبھار سکروفلوسونمبر 2 انفرادی طور پر بھی دیں۔ پاؤں کے جذام اور پنجوں کے متاثر ہونے پر سکروفلوسو داخلی اور خارجی طور پر اور اس کے ساتھ متبادل انداز میں کینسروسو تجویز کریں۔

**لیکوریا۔ (Leucorrhea):** کینسروسونمبر 1 کے ساتھ کینسروسونمبر 5 کے انجکشن تجویز کریں۔

Farhan Soomro

**جگر (Liver):** فیبریفیوگونمبر 2 کا کمپریس یا فیبریفیوگونمبر 2 کی مرہم مفید رہتی ہے۔ 15 گولیاں نصف پنٹ پانی میں شامل کر کے کمپریس تیار کریں۔

**جبڑوں کی بندش (Lockjaw):** سکروفلوسونمبر 1 کے دس خشک گلوبیولز اور دوسری ڈیلیوشن استعمال کرائیں۔ سرخ اور زرد بجلیاں رخساروں کی ہڈیوں پہ لگائیں' رخساروں پہ سفید بجلی کا کمپریس بھی تجویز کریں۔

**خون کا ضیاع مقعد سے (Loss of Blood-Per Rectum):** دس سال پرانا کیس سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن کے داخلی استعمال سے اور جگر پر فیبریفیوگونمبر 2 کے کمپریس سے کامیابی سے ہمکنار ہو چکا ہے۔ انجائیوٹیکونمبر 2 کی تیسری ڈیلیوشن دس روز تک اور پھر دوسری ڈیلیوشن بھی تجویز کریں۔

**کمر درد (Lambago):** سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن استعمال کرائیں سرخ بجلی کا مرہم گردوں اور ریڑھ کی ہڈی کے زیریں حصہ پر لگائیں۔ ریڑھ کی ہڈی پر مالش کے انداز میں سرخ بجلی لگائی جائے۔

Scanned by CamScanner

**پھیپھڑے (Lungs)**: اعصابی کھانسی ہو تو سکروفلوسو تجویز کریں۔ تپ دق کی کھانسی ہو تو کینسروسو۔ اجتماع خون یا سیال کی وجہ سے کھانسی ہو تو انجائیوٹیکو۔ سادہ یا مزمن کھانسی ہو تو پیٹوریل۔ پیٹ کے کیڑوں کے نتیجہ میں ہو تو ورمی فیوگو۔ شدید قسم کی علامتوں کے ساتھ ہو تو کینسروسو تجویز کریں۔ پھیپھڑوں میں مزمن اجتماع ہو تو پیٹوریل۔ بلغم کی موجودگی ہو تو بھی پیٹوریل۔ برونکائٹس کے لئے بھی پیٹوریل' آواز بیٹھ جائے تو سکروفلوسو اور پیٹوریل باری باری استعمال کرائیں۔

Farhan Soomro

تپ دق کیوجہ سے درن یعنی چھوٹی سوجن ہو تو کینسروسو داخلی استعمال کے لیے جبکہ بیرونی استعمال کے لئے کینسروسو نمبر 5 کا مرہم ان تمام شکایات میں تجویز کریں۔ ادویات کی ڈیلیوشن پہلے دس روز کے لئے تیسری اور پھر دوسری استعمال کرائیں۔

**کھانسی (Cough)**: ٹھنڈ اور سردی کے نتیجہ میں کھانسی کے لئے فیبر یفیوگو داخلی استعمال کے لئے سفید بجلی معدے کے گڑھے پر لگانے کے بعد فیبر یفیوگو کا کمپریس رکھیں۔ کھانسی کے زیادہ تر کیس کینسروسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور پیٹوریل نمبر 2 خشک کے متبادل استعمال سے ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ دیگر امتزاج میں دوسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔

**استسقاء**: سکروفلوسو کے ساتھ انجائیوٹیکو تجویز کریں اگر بیماری کی سنگین صورت ہو یا خون کی نالیوں کے نقص کی وجہ ہو۔ سانس کی نالیوں کی وجہ سے ہو تو پیٹوریل تجویز کریں۔ اگر پھیپھڑوں کی وجہ سے ہو تو کینسروسو دیں۔ اگر معاملہ مشکوک ہو تو سکروفلوسو اور انجائیوٹیکو متبادل انداز میں مریض کے مزاج کے مطابق استعمال کرائیں اور ساتھ کینسروسو اور پیٹوریل باری باری دیں۔ ہر کیس میں سرخ بجلی گدی اور فم معدہ پر لگائیں۔

پھیپھڑوں کے غلاف میں پیپ جمع ہو جائے تو سکروفلوسو تجویز کریں۔

**ایمفائیزیما۔ (Emphysema)**: پھیپھڑوں کی اس بیماری میں ان کی نسیجوں کی لچک ختم ہو جاتی ہے۔ اسکا علاج بھی برونکائٹس والا ہے۔ یعنی کینسروسو نمبر 1 اور پٹوریل نمبر 1 باری باری دیں۔ بخار بھی ہو تو فیبر یفیوگو نمبر 1 اور انجائیوٹیکو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشنز میں باری باری دیں۔ خشک کھانسی ہو تو پیٹوریل نمبر 1 زیادہ مفید ہے۔ سرخ بجلی اور زرد بجلی باری باری فم معدہ اور گدی پر لگائیں۔ کینسروسو نمبر 5 کی مالش چھاتی پر کریں۔

Scanned by CamScanner

انفلوائنزا۔ (Grippe): فیبر یفیو گو نمبر 1 پہلی ڈیلیوشن اور پھر پیٹوریل نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن کے بعد علاج مکمل کرنے کے لئے سکروفلوسو تجویز کریں۔

پھیپھڑوں پہ یرقان جیسا اثر (Hepatization): کینسروسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسو نمبر 5 کا مرہم اور انہی دواؤں میں سانس لینے کا عمل بھی اپنایا جائے۔

تپ دق (Phthisis): پہلا مرحلہ ہو تو پیٹوریل نمبر 2۔ سوزش اور اخراج ہو تو پیٹوریل نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن ضروری ہے۔ خون آتا ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن اور آٹھ دس دن کے بعد نویں ڈیلیوشن کا بھی اضافہ کر کے باری باری استعمال کرائیں۔ خون آنا بند ہو جائے تو آخری دونوں کا استعمال ترک کر دیں۔ کاؤنٹ میٹی نے اس نسخہ سے قابل ذکر کامیابیاں حاصل کی تھیں۔

پھیپھڑے کے غلاف کی سوزش (Pleurisy): نمونیہ کے لئے دیا گیا نسخہ تجویز کریں اور اسکے ساتھ فیبر یفیو گو نمبر 1 کے پانچ یا چھ خشک گلوبیولز ہر تین گھنٹے کے بعد دیں۔

نمونیہ (Pneumonia): سب سے پہلے فیبر یفیو گو دیں تاکہ بخار سے نمٹا جا سکے۔ پھر سکروفلوسو اور سرخ یا نیلی بجلی نہایت کمزور ڈوز میں دیں۔ پیٹوریل نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن' کینسروسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور انجائیوٹیکو نمبر 3 دوسری ڈیلیوشن باری باری ایک بڑا چمچہ ڈوز ہر پانچ منٹ کے بعد دیں۔ چھاتی پر پیٹوریل نمبر 1 کی مالش' پشت پر کینسروسو نمبر 5 اور سینے کے نیچے فیبر یفیو گو نمبر 2 لگائیں۔

Farhan Soomro

پھیپھڑوں کا لوپس (Lupus-Lungs): کینسروسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن باری باری دیں۔ اگر ضرورت پڑے تو انجائیوٹیکو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور تواتر کے ساتھ ورمی فیوگو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن متبادل انداز میں دیتے رہیں۔ انہی ادویات کو کمپریس میں بھی استعمال کریں۔ سرخ بجلی لمفی مزاج مریضوں کے لئے اور نیلی بجلی دموی مزاج مریضوں کے لئے تجویز کریں۔ اگر پھیپھڑے کا زخم فعال ہو تو کینسروسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسو نمبر 5 کے کمپریس استعمال کرائیں۔ علاج کا خاتمہ سکروفلوسو نمبر 5 کے داخلی اور خارجی استعمال اور سبز بجلی کے استعمال کے ساتھ کریں۔

Scanned by CamScanner

**جنون' خبط (Mania):** تمام اقسام میں سکروفلوسونمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن اور متعلقہ مقامات پر سرخ بجلی مردوں کے لئے اور کینسروسونمبر 1 تیسری ڈیلیوشن اور سرخ بجلی عورتوں کے لئے تجویز کریں۔ بجلی لگانے کے مقامات کا ذکر سر کی بیماریوں کے علاج میں درج ہے۔

**سوکھے کی بیماری (Marasmus):** سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن باری باری استعمال کرائیں۔ ان ادویات کے خشک گلوبیولز بھی باری باری تجویز کئے جاسکتے ہیں۔ بکرے کے گردے کی چربی پگھلا کر اس میں کینسروسونمبر 5 شامل کر کے پورے بدن پر مالش کریں۔ بکرے کے گردے کی چربی کا باریک قیمہ نیم گرم دودھ میں تحلیل کر کے ہر دو یا تین گھنٹے کے بعد پلائیں۔

Farhan Soomro

**دردِ شقیقہ (Migraine Megrim):** سر اور دل کے مقام پر مختلف بجلیوں مثلاً سفید سرخ اور نیلی بجلی کے علاوہ انجائیوٹیکونمبر 2 کے کمپریس چھوٹے چھوٹے لیکن بار بار تیزی سے استعمال کئے جائیں۔ اگر دردِ شقیقہ کا حملہ نوبجے ہو تو فیبریفیوگونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور فیبریفیوگو نمبر 2 کا مرہم فمِ معدہ پر لگائیں۔ اگر اس کا سبب رحم کے امراض ہوں تو کینسروسونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسونمبر 5 کے خشک گلوبیولز ہر گھنٹے کے بعد اور متعلقہ پوائنٹس پر سفید بجلی لگائیں۔

**مالیخولیا (Melancholia):** مردوں کے لئے سکروفلوسونمبر 1 تیسری ڈیلیوشن اور عورتوں کے لئے کینسروسونمبر 1 تیسری ڈیلیوشن اور دونوں کے لئے سرخ بجلی تجویز کریں۔

**ماہواری۔ حیض (Menses):** انجائیوٹیکو ادویات حیض میں تیزی لاتی ہیں۔ خصوصاً انجائیوٹیکونمبر 1 اور نمبر 2 پہلی ڈیلوشن حیض جاری کرتی ہیں۔ دوسری ڈیلیوشن اعتدال میں لاتی ہے اور روکتی ہے۔ جب حیض کی کثرت ہو تو تیسری ڈیلیوشن سے قابو پایا جاسکتا ہے۔ حیض رکے ہوئے ہوں یا تاخیر سے ہوتے ہوں یا بے قاعدگی ہو تو سکروفلوسونمبر 1 x کینسروسونمبر 1 اور انجائیوٹیکو (باری باری) دیں۔ درد کے ساتھ حیض کی دوا انجائیوٹیکونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور سیون کے مقام پر سرخ بجلی تجویز کریں۔ انیمیا کے مرض کے ساتھ حیض کی تکلیف ہو تو سکروفلوسونمبر 1 دوسری ڈیلیوشن' انجائیوٹیکونمبر 3 کے 5 خشک گلوبیولز کھانے کے ساتھ دیں۔ نیلی بجلی بھی تجویز کریں۔

حیض کے ساتھ اینٹھن ہو تو کینسروسونمبر 1 کے خشک گلوبیولز 2 یا 3 ہر آدھے گھنٹے کے

Scanned by CamScanner

بعد دیں۔

حیض کی اچانک بندش پر انجائیوٹیکو نمبر 3 کے 5 خشک گلوبیولز صبح اٹھنے کے بعد اور انجائیوٹیکو نمبر 3 پہلی ڈیلوشن اور کینسروسو نمبر 1 داخلی استعمال کے ساتھ سیون کے مقام پر اور ریڑھ کے دونوں طرف نیلی بجلی تجویز کریں۔

دودھ کا بخار (Milk Fever): فیبریفوگو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور سکروفلوسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن دیں۔

Farhan Soomro

دودھ رک جانا (Milk Suppresed): کینسروسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور سرخ بجلی کا کمپریس تجویز کریں۔

منہ بد ذائقہ رہنا (Mouth Bad Taste): سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا انجائیوٹیکو نمبر 3 کی دوسری ڈیلیوشن داخلی استعمال کے لئے تجویز کرنے کے ساتھ غراروں کے لئے کینسروسو نمبر 3 یا سرخ یا سفید بجلی اور معدے کے نشیب پر سرخ بجلی لگانا تجویز کریں۔

جبڑوں کی بندش (Lock Jawgip): سرخ بجلی بیرونی استعمال میں لائیں۔

منہ میں بدگوشت (باسور) (Polypus): کینسروسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسو نمبر 5 کے غرارے تجویز کریں۔

منہ میں زخم (Ulceration): مذکورہ بالا نسخہ ہی تجویز کریں۔

کن پیڑے (Mumps): کینسروسو نمبر 2 اور کینسروسو نمبر 5 داخلی استعمال کے لیے اور اسی کا تیل خارجی استعمال میں لائیں۔

حرام مغز کی سوزش (Myelitis): سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور خارجی استعمال میں ریڑھ کی ہڈی اور سر سے متعلقہ مقامات پر سرخ بجلی لگائیں۔

متلی (Nausea): عام متلی اور حمل کی متلی میں سکروفلوسو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن۔ دس روز کے بعد دوسری ڈیلیوشن یا سکروفلوسو نمبر 1 کے خشک گلوبیولز تجویز کریں۔

Scanned by CamScanner

**اعصاب زدگی (Nerves):** داخلی استعمال کے لیے سکروفلوسو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن آٹھ دس روز کے بعد دوسری ڈیلیوشن یا انجائیوٹیکو نمبر 3 اور سرخ بجلی خالی استعمال کے لیے مفید ہے۔

**اعصابی درد (Neuralgia):** سفید بجلی یا سرخ بجلی کا کمپریس۔ اجتماع خون یا سیال کی وجہ سے اعصابی درد ہو تو نیلی بجلی کا کمپریس۔ داخلی استعمال کے لئے سکروفلوسو نمبر 1 یا انجائیوٹیکو۔ اگر اعصابی درد کے ساتھ گھنٹیا دی درد بھی ہو تو سکروفلوسو نمبر 1 تجویز کریں۔ دانت کی وجہ سے اعصابی درد ہو تو بھی سکروفلوسو دیں۔

**ناک سے بو آنا (Ozena):** سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا سرخ بجلی ناک کی تقریباً سبھی تکالیف میں دیں۔ یہی نسخہ قابل عمل ہوتا ہے۔

**ناک سے خون آنا (Bleeding):** انجائیوٹیکو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن۔ آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن پینے کے لیے اور انجائیوٹیکو نمبر 2 کے انجکشن یا نیلی بجلی بیرونی استعمال کے لیے تجویز کریں۔

Farhan Soomro

**ناک میں بدگوشت (Polypus):** داخلی اور خارجی استعمال کے لئے سکروفلوسو نمبر 1 اور گدی اور ناک کی جڑ میں سرخ بجلی تجویز کریں یا کینسروسو نمبر 1 داخلی اور خارجی استعمال کے ساتھ سفید بجلی کا کمپریس۔

**موٹاپا (Obesity):** سکروفلوسو یا کینسروسو اور سرخ بجلی کے نسخہ کے ساتھ سادہ غذاؤں کی پابندی ضروری ہے۔

**درد (Pain):** کاؤنٹ میٹی کے مطابق ہر قسم کا درد لاحق ہوتے ہی بجلی لگائیں۔ درد خواہ اعصابی ہو، ریاحی ہو یا ورمی بجلیوں کے خارجی استعمال سے دور ہو جاتے ہیں۔ بجلی لگانے سے اگر درد پوری طرح ختم نہ ہو تو متاثرہ مقام پر انجائیوٹیکو نمبر 2 کا کمپریس رکھیں۔ بعد میں وہی بجلی دوبارہ لگانے سے درد یقیناً ختم ہو جاتا ہے۔ اگر درد دور ہونے کے کچھ دیر بعد پھر ابھر آئے تو پھر طبعی سبب کو نظر میں رکھیں اور داخلی استعمال کے لئے دوائیں تجویز کریں۔ رات کے وقت اگر حاد درد میں اضافہ ہو جائے (خصوصاً ہڈیوں کا درد) تو اسکا مطلب ہے کہ یہ آتشکی وائرس کی موجودگی کی دلیل ہے۔ چنانچہ وینیریو نمبر 1 کی تیسری یا چوتھی ڈیلیوشن تجویز کریں۔ دائیں

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

کندھے سے لے کر ریڑھ کی ہڈی کے ساتھ ساتھ درد محسوس ہو تو یہ جگر کی خرابی کی علامت ہے۔ اگر مریض کے بائیں جانب درد ہو۔ سر چکراتا ہو۔ دھڑکن تیز ہو تو یہ تمام علامات دل کی بیماری کی طرف اشارہ کرتی ہیں۔ متعلقہ دوا تجویز کریں۔ سیون کے مقام پر تیر کی مانند ایک خاص مقام پر درد ہو تو یہ ہسٹیریا کی خاص علامت ہے اگر ہڈیوں میں درد ہو جیسے ٹوٹنے یا خراش آنے پر ہوتا ہے تو سکروفلوسو داخلی اور خارجی استعمال میں لائیں اور سرخ بجلی لگائیں۔ آتشکی درد ہو تو وینیریو کے ساتھ سبز بجلی تجویز کریں۔ دانت میں درد ہو تو سرخ بجلی یا سفید بجلی اور ایک گلوبیول خشک سکروفلوسو دیں۔ اگر گھٹنے میں شدید درد ہو جیسا کہ جوڑوں کے درد میں ہوتا ہے تو سرخ یا سبز بجلی لگائیں۔ پاؤں میں گٹھیاوی درد ہو تو سرخ بجلی کا کمپریس اور سکروفلوسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن دیں۔ کم و بیش تمام درد سکروفلوسو کے داخلی اور سرخ بجلی کے خارجی استعمال سے دور ہو جاتے ہیں۔ اگر یہ نسخہ ناکام ہو جائے تو کینسروسو یا ونیریو کا استعمال ضروری ہو جاتا ہے۔

**تیز دھڑکن (Palpitation):** انجائیوٹیکو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن۔ آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔ انجائیوٹیکو نمبر 2 کا کمپریس یا نیلی بجلی خارجی استعمال میں رکھیں۔

**فالج (Paralysis):** خطرے کی صورت میں سکروفلوسو نمبر 1 کے 8 یا 10 خشک گلوبیولز ہر قسم کے فالج میں (سوائے اجتماع خون) بنیادی علاج ہے۔ پھر انجائیوٹیکو استعمال کرائیں۔ ان دونوں ادویات کی معاونت سفید اور نیلی بجلی سے کریں۔ سرخ بجلی کا استعمال نہایت احتیاط سے کیا جائے۔ اگر سرخ بجلی استعمال کر لی گئی ہو اور محسوس ہو کہ اس نے نقصان پہنچایا ہے تو اثر زائل کرنے کے لئے سکروفلوسو کے چند خشک گلوبیولز دیں۔ ضدی قسم کے کیسوں میں کینسروسو استعمال کریں۔ دموی مرگی کے بعد انجائیوٹیکو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن اور نیلی بجلی استعمال کریں۔ اعضا کے فالج میں سرخ اور زرد بجلی اچھے نتائج دیتی ہیں۔

**زہریلا پن۔ (Poisoning):** زہریلے اثرات مرتب ہو جانے پر تریاق کے طور پر سکروفلوسو نمبر 1 کے 8 یا 10 خشک گلوبیولز دیں۔ بحالی کے بعد ڈیلیوشنز استعمال کرائیں۔

**ناسور (بدگوشت) (Polypus):** ہر قسم کے بدگوشت کا علاج کرنے کے لیے کینسروسو کا داخلی اور خارجی استعمال تجویز کریں۔

Scanned by CamScanner

پراسٹیٹ گلینڈ (Prostat Gland): عام حالات میں سکروفلوسو اور سرخ بجلی جبکہ سنگین کیفیت میں کینسروسو موثر رہتی ہے۔

کمزوری۔ لاغری (Prostration): سکروفلوسو نمبر 1 کے دو یا تین خشک گلوبیولز اور گدی پر سرخ بجلی یا دل کے مقام پر نیلی بجلی لگائیں۔

ٹانسلز کا پھوڑا (Quinsy): انجائیوٹیکو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن اور کینسروسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن داخلی استعمال کے لئے باری باری دیں۔ اپنی دواؤں کے غرارے کرائیں۔ گدی پر سرخ بجلی استعمال کرائیں۔

مقعد سرک جانا (Rectum-Prolapse): کینسروسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور پیڑو اور سیون کے مقام پر سرخ اور زرد بجلیاں تجویز کریں۔

جوڑوں کے درد (Rheumatism): تقریباً سبھی اقسام کا علاج سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور مسلکہ اعصاب اور ریڑھ کی ہڈی پر سرخ بجلی کا استعمال ہوتا ہے۔ سبز بجلی کا کمپریس جوڑوں پہ رکھیں اور مریض کو بار بار کینسروسو نمبر 5 کا مرہم لگائیں اسکا غسل بھی دیں۔ سرخ سبز اور سفید بجلیوں کا باری باری استعمال بھی سودمند رہتا ہے۔ چالیس برس کی عورتوں کے لئے انجائیوٹیکو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن۔ ریڑھ کے دونوں طرف اور گدی پر نیلی بجلی گھٹنے اور پاؤں کے گٹھیاوی درد کے لئے سرخ اور زرد بجلیاں نہایت موثر رہتی ہیں۔

کساح۔ (Rickets): سکروفلوسو یا انجائیوٹیکو اور سرخ بجلی تجویز کریں۔

کثرت لعاب (Salivation): مسلسل تھوک آئے تو سکروفلوسو دیں۔ بچوں کو ورمی فیوگر دیں۔

Farhan Soomro

شیاٹیکا (Sciatica): اسکا براہ راست علاج سرخ بجلی کی خوب مالش ہے۔ اسکے بعد زرد بجلی لگانے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر بجلیاں ناکام ثابت ہوں تو انجائیوٹیکو کے کمپریس آزمائیں اور مریض کے مزاج کے مطابق سکروفلوسو یا انجائیوٹیکو کا داخلی استعمال کرائیں۔ کئی مہینے پرانا شیاٹیکا کا درد سکروفلوسو کے داخلی استعمال اور سرخ بجلی یا سرخ اور زرد بجلی کے بیرونی استعمال سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔ یہ علاج بعض اوقات محض چند گھنٹے اور بعض اوقات چند دن لیتا ہے۔

Scanned by CamScanner

**خنازیر۔ کنٹھ مالا (Scrofula):** ہر طرح کے خنازیر میں سکروفلوسو یا سکروفلوسو نمبر 2 موثر ثابت ہوتی ہیں۔ اگر سکروفلوسو یا سکروفلوسو نمبر 2 کامیاب نہ ہوں تو پھر کینسروسو کا اضافہ کر لیں۔

Farhan Soomro

**سر میں خنازیر (Scurf in Head):** سکروفلوسو (امکانی طور پر کینسروسو) یا انجائیوٹیکو تجویز کریں۔ گدی پر سرخ بجلی لگائیں۔

**سفر کی متلی (Sea Sickness):** اینٹی مال یعنی سکروفلوسو گیاپون کے 8 یا 10 خشک گلوبیولز ہر کھانے کے ساتھ خصوصاً سمندری سفر سے نکلنے سے تین چار دن پہلے استعمال شروع کر دیں۔ متلی ختم ہو جانے کے بعد دوسری ڈیلیوشن استعمال کی جائے۔ جہاز کی روانگی کے ساتھ ہی اگر طبیعت خراب ہو جاتی ہو تو جہاز کے حرکت میں آنے سے پہلے ہی ایسے مریض کو لیٹ جانا چاہئے۔ اسی دوا کا کمپریس پیٹ پر کس کر باندھ لینا مناسب ہوتا ہے۔ جونہی کمپریس خشک ہو جائے اسے تازہ تر کئے ہوئے کمپریس سے بدل لیں۔ سکروفلوسو گیاپون کے خشک گلوبیولز یا دوسری ڈیلیوشن کا سیال پاس رکھا جائے اور ضرورت کے مطابق زیر استعمال رکھیں۔

**جلد (Skin):** جلد کی تقریباً تمام بیماریوں میں درج ذیل نسخے موثر رہتے ہیں۔

1) سکروفلوسو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن۔ آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن یا سکروفلوسو نمبر 5 یا
2) کینسروسو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن یا وینیریو مندرجہ بالا کسی بھی نسخے کے ساتھ گدی پر سرخ بجلی ہی تجویز کریں۔

**زخم۔ پھوڑے (Sores):** عام زخم سکروفلوسو کے استعمال سے مندمل ہو جاتے ہیں اگر ساتھ درد بھی موجود ہو تو سفید اور سبز بجلی کے کمپریس تجویز کریں۔ اگر خون رستا ہو تو نیلی بجلی استعمال کرائیں۔ اگر زخم گہرا اور وسیع ہو تو سکروفلوسو اور کینسروسو تجویز کریں۔

**تشنج، اینٹھن (Spasms):** عموماً سکروفلوسو موثر رہتی ہیں۔ البتہ اگر تشنج اور اینٹھن کا سبب پیٹ کے کیڑے ہوں تو بھی ورمی فیوگو تجویز کریں۔

**ٹھیک طرح بول نہ سکنا (Speech, Affections of):** سکروفلوسو داخلی اور زرد بجلی خارجی استعمال کے لیے تجویز کریں۔

Scanned by CamScanner

جریان منی (Spermatorrhea): سکروفلوسو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن اور پھر دس روز کے بعد پہلی ڈیلیوشن دیں۔ اگر یہ دوا ناکام رہے تو کینسروسو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن اور دس روز کے بعد پہلی ڈیلیوشن دیں۔ ساتھ سرخ بجلی کا استعمال بھی کرائیں۔

ریڑھ کی ہڈی کے امراض (Spine-Disease of): فیبر یفیوگو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن دس روز کے بعد پہلی ڈیلیوشن اور فیبر یفیوگو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن کا مرہم صبح و شام استعمال کرائیں۔

لکنت۔ ہکلانا (Stammering): سب سے پہلے سرخ بجلی حلقوم کے اعصاب پر استعمال کرائیں اگر یہ ناکام ہو جائے تو سکروفلوسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن دیں۔

ڈنگ۔(Stings): شہد کی مکھی، بھڑ اور زہریلی مکھیوں کے ڈنگ پر داخلی طور پر کینسروسو استعمال کرائیں اور اسی دوا کا خارجی استعمال بھی کریں۔

معدے کی بیماریاں(Stomach Problems): معدے کی کم وبیش تمام بیماریوں کا علاج سکروفلوسو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن اور دس روز کے بعد پہلی ڈیلیوشن ہوتا ہے۔ اسکے ساتھ سرخ بجلی ریڑھ کی ہڈی پر اور غذا کی نالی پر لگاتے ہیں۔ اگر کالے رنگ کی قے بھی ہو تو کینسروسو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن اور دس روز کے بعد دوسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔

رعشہ (St. Vitus Dance): سکروفلوسو نمبر 1 کی تیسری ڈیلیوشن اور سرخ بجلی استعمال کرائیں۔

Farhan Soomro

گوہانجنی (Styes): سکروفلوسو تجویز کریں۔

دم گھٹنا۔ (Suffocation): سکروفلوسو اور خارجی استعمال کے لئے سرخ بجلی تجویز کریں۔

خودکشی کا رجحان (Suicide): مردوں کے لئے سکروفلو اور عورتوں کے لئے کینسروسو استعمال کرائی جاتی ہے۔

لولگنا۔(Sun Stroke): گدی پر سرخ بجلی کا کمپریس استعمال کرائیں۔

Scanned by CamScanner

**پاؤں اور بغلوں کا بدبودار پسینہ (Sweat & Fetor of Feet & Armpits):**
سکروفلوسو کا استعمال داخلی اور خارجی طور پر یہ شکایت دور کر دیتا ہے۔

**سوجن (Swelling):** سکروفلوسو اور فیبریفیو گو باری باری دیں یا انجائیوٹیکو اور کینسروسو کا باری باری استعمال تجویز کریں۔ علاوہ ازیں ملحقہ اعصاب پر سرخ بجلی یا سرخ بجلی کے کمپریس استعمال کرائیں۔

Farhan Soomro

**غشی، بے ہوشی۔ (Swooning):** سکروفلوسو کے چند خشک گلوبیولز زبان پہ رکھیں۔

**آتشک (Syphilis):** اس حوالے سے سب سے بڑی دوا وینیریو ہے۔ کاونٹ میٹی کا کہنا ہے کہ مرض جس قدر شدید ہو اسی قدر زیادہ یہ دوا استعمال کریں۔ اگر ساتھ میں خنازیر کی شکایت بھی ہو تو پھر وینیریو کے ساتھ سکروفلوسو بھی تجویز کریں۔ وینیریو کا استعمال براہ راست لوشن، مرہم، باتھ میں کرنے کے علاوہ طویل وقفوں کے ساتھ خشک دوا بھی استعمال کرائیں۔ وینیریو ایک طاقتور دوا ہوتی ہے چنانچہ اسکا خارجی استعمال نہایت توجہ اور احتیاط سے کرنا ضروری ہوتا ہے۔ اسکا استعمال اس موذی مرض میں نہایت موثر ثابت ہوتا ہے۔

**بچوں کے دانت نکلنا (Teeth Cutting):** سکروفلوسو یا انجائیوٹیکو کا انتخاب مریض کے مزاج کے مطابق کریں۔ انجائیوٹیکو نمبر 1 کے خشک گلوبیولز دن میں دو دفعہ اور کینسروسو نمبر 5 کا مرہم رخساروں پر جبڑے کے مقام پر لگائیں۔

**پھوڑے، پیپ وغیرہ (Abscess):** کینسروسو نمبر 2 تجویز کریں کینسروسو نمبر 5 کے بیس گلوبیولز ایک گلاس پانی میں ڈال کر غرارے کیے جاتے ہیں۔ سفید بجلی اور نیلی بجلی کے غرارے بھی مفید رہتے ہیں۔

**دانت درد (Toothach):** سکروفلوسو داخلی استعمال میں لائیں۔ سرخ بجلی مسوڑھوں پر لگائیں۔ کنپٹیوں اور کانوں کے پیچھے سفید بجلی لگانا تجویز کریں۔

**مسوڑھوں کے چھالے (Gumboils):** سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسو نمبر 4 دوسری ڈیلیوشن کی ڈوزیں باری باری یعنی متبادل انداز میں دیں۔ کینسروسو نمبر 4 یا کینسروسو نمبر 5 کے پچاس گلوبیولز ایک گلاس پانی میں ڈال کر غرارے کرائیں۔

Scanned by CamScanner

ٹیٹنس (Tatnus): گدی اور ریڑھ پر زرد بجلی لگائیں سکروفلو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔ کینسروسو نمبر 3 یا لارڈ کا غسل بھی تجویز کریں۔

گلے کی سوزش (Throat Inflamation): سادہ سوزش ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن باری باری دیں۔ فیبر یفیوگو نمبر 1 کے 2 یا 3 نمک گلو بیولز ہر گھنٹے کے بعد دیں۔ چھاتی کے نیچے اور گلے پر فیبر یفیوگو نمبر 2 کا مرہم لگائیں۔ دل کے مقام پر انجائیوٹیکو نمبر 2 کا مرہم۔ گلے پر اسی دوا کا کمپریس۔ سرخ اور زرد بجلیاں گلے کے مقام پر اور نیلی بجلی گدی پر لگائیں۔ اگر ساتھ کھانسی کی پیچیدگی بھی ہو تو پیٹوریل نمبر 1، سکروفلو سو یا انجائیوٹیکو نمبر 2 کا اضافہ کرتے ہوئے نیلی بجلی کے غرارے کرائیں۔

چہرے کا تشنج (Tic Douloureux): چہرے کے عضلات کھنچ جائیں۔ خصوصاً صدمے کی وجہ سے ایسا ہو جائے تو سکروفلوسو کے علاوہ کان کے آگے سرخ بجلی لگائیں۔

زبان کی سوزش (Tongue-Infl): سکروفلوسو یا انجائیوٹیکو داخلی استعمال کے لئے اور غراروں کے لئے تجویز کریں۔

Farhan Soomro

ٹانسلز کی سوزش۔ (Tonsilitis): مذکورہ بالا نسخہ ہی تجویز کریں۔

گردن میں بل پڑنا (Torticollis): چوٹ ضرب آنے یا مرض کی وجہ سے گردن میں بل پڑ جائے تو سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن دینے کے علاوہ گدی پر سرخ بجلی لگائیں اگر ساتھ بخار بھی ہو تو فیبر یفیوگو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن شامل کرلیں۔

چوٹ۔ ضرب۔ (Tramatics): سکروفلوسو نمبر 1 کی پہلی ڈیلیوشن دیں اور متاثرہ مقام پر سرخ بجلی لگائیں۔

ٹیومر۔ رحم کی رسولی وغیرہ (Tumour-Fibroid): عمومی علاج (لارڈ) ہے۔ علاوہ ازیں کینسروسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور کمپریس میں سرخ بجلی کا استعمال تجویز کریں۔ معدے کے اوپر اور چھاتی کے نچلے حصہ پر فیبر یفیوگو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن کا مرہم لگائیں۔

ٹھنڈے ٹیومر (Cold Tumour): داخلی اور خارجی استعمال کے لئے کینسروسو تجویز کریں۔

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro



**مسے اور جلدی ابھار (Condyloma):** مقعد یا اعضائے تناسل کے قریب مسے کی شکل کے جلدی ابھار۔ وغیرہ میں کینسرو سو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن داخلی استعمال کے لئے اور کینسرو سو نمبر 5 خارجی استعمال کے لئے تجویز کریں۔ اگر ابھار آتشکی ہوں تو پھر وینیریو تجویز کریں۔

**سیال سے بھرے ٹیومر (Cystic Tumours):** سکروفلوسو کا داخلی استعمال اور سفید بجلی کے کمپریس تجویز کریں۔

**خنازیری ٹیومر۔ (Scrof-Tumours):** سکروفلوسو داخلی استعمال میں اور سرخ بجلی خارجی استعمال میں لائیں۔ پیپ پکانے کے لئے کینسرو سو کا اضافہ کریں۔

**فوطوں کے اردگرد پھولی ہوئی وریدیں۔(Varicocele):** انجائیوٹیکو نمبر 3 دوسری ڈیلیوشن داخلی استعمال کے لئے اور انجائیوٹیکو نمبر 2 کے کمپریس تجویز کریں۔

**پھولی ہوئی وریدوں کے ٹیومر۔ (Varicose Tumours):** انجائیوٹیکو نمبر 3 دوسری ڈیلیوشن اور انجائیوٹیکو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن کے کمپریس ضروری ہیں۔

**السرز۔ (Ulcercs):** عام قسم کے السرز کا علاج کرنے کے لیے سکروفلوسو اور سکروفلوسو نمبر 5 یا کینسرو سو نمبر 1 اور کینسرو سو نمبر 5 اور ان کے ساتھ سبز بجلی تجویز کریں۔ جلد پہ رگڑ کے نتیجہ میں پیدا ہونے والا السر، سرطانی السر، فسچولا، پھپھوندی وغیرہ میں داخلی استعمال کے لئے کینسرو سو اور خارجی استعمال کے لئے کینسرو سو نمبر 5 تجویز کریں۔

**خنازیر۔ کنٹھ مالا۔ (Scrofulous):** سکروفلوسو استعمال کرائیں اگر مزاحمت پیش آئے تو کینسرو سو سفلک اور وینیریو استعمال کریں۔

**پیشاب کی نالی تنگ ہونا۔ (Urethra Stricture):** اجتماع یا رکاوٹ ہو تو سکروفلوسو کا داخلی استعمال اور سفید بجلی کا کمپریس خارجی استعمال میں تجویز کریں۔

**پیشاب کی بندش۔ (Urine Retention):** لمفی مریضوں کے لئے سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور ہر ایک گھنٹے کے بعد کینسرو سو نمبر 5 کا ایک گلوبیول تجویز کریں۔ سرخ بجلی ریڑھ کے نچلے حصہ پر، ریڑھ کے دونوں طرف اور سیون کے مقام پر لگوائیں۔ دموی مزاج

Scanned by CamScanner

مریضوں کے لئے انجائیوٹیکونمبر 2 کی دوسری ڈیلیوشن اور ہر گھنٹے کے بعد کینسروسونمبر 5 کا ایک گلوبیول دیں۔ لارڈ اور سکروفلوسونمبر 6 کا سٹر باتھ تجویز کریں۔

**پیشاب میں ایلبومن (Albumen in Urine):** کینسروسونمبر 1 اور سکروفلو نمبر 6 باری باری دیں۔ کینسروسونمبر 5 اور سکروفلوسونمبر 5 کے باتھ کے بعد۔ سرخ اور زرد بجلیاں دیگر مخصوص مقامات کے علاوہ ریڑھ کی ہڈی پر تجویز کریں۔ ہر کھانے کے ساتھ سکروفلوسونمبر 5 کے پانچ گلوبیولز دیئے جائیں۔

**خون آلود پیشاب (Bloody Urine):** انجائیوٹیکونمبر 2 کی تیسری ڈیلیوشن اور دس روز کے بعد دوسری ڈیلیوشن کے علاوہ نیلی بجلی لگائیں۔

**پیشاب کے اخراج میں مشکل (Difficulty in Passing):**

سکروفلوسونمبر 1 یا انجائیوٹیکونمبر 2 داخلی استعمال کے لیے اور ریڑھ کے نچلے حصہ اور سیون کے مقام پر نیلی بجلی تجویز کریں۔ ہر چار گھنٹے کے بعد سکروفلوسونمبر 6 کے دو گلوبیولز دیں۔

**رک رک کر پیشاب آنا (Incontinence):** سکروفلوسونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن یا سکروفلوسونمبر 6 کی دوسری ڈیلیوشن یا کینسروسونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔ سیون اور ریڑھ کے نچلے حصہ پر سرخ یا سفید بجلی تجویز کریں اور ہر 4 گھنٹے کے بعد سکروفلوسونمبر 6 کے خشک گلوبیولز دیں۔

**پیشاب میں شوگر (Ulcers):** کینسروسونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن یا سکروفلوسونمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن سیون پینے کے لیے اور ریڑھ کے مقام پر سرخ بجلی لگائیں۔

**رحم کے درد (Uterus. Any Pain):** کوئی بھی درد ہو فوری آفاقہ کے لئے سکروفلوسونمبر 1 پہلی ڈیلیوشن ایک چائے کا چمچہ ہر 5 یا 10 منٹ کے بعد دیں۔

**رحم میں اجتماع (خون یا سیال) (Congestion of):** کینسروسونمبر 1 تیسری ڈیلیوشن، آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن اور پھر آٹھ دن کے بعد پہلی ڈیلیوشن داخلی استعمال کے لئے اور دن میں کئی مرتبہ کینسروسونمبر 5 سے 10 گلوبیولز آدھا منٹ پانی میں تحلیل کر کے

Farhan Soomro

Scanned by CamScanner

انجکشن یا پچکاری کے ذریعے خارجی استعمال میں لائیں۔

رحم کا سرک جانا (Displacement-Uterus): مذکورہ بالا نسخہ ہی زیر استعمال لائیں۔

رحم میں سختی آجانا۔السر اور انگور بننا (Induration-Ulear-Granulation):

Farhan Soomro

مذکورہ بالا نسخہ ہی تجویز کریں۔

رحم کی سوزش (Inflamation): داخلی استعمال کے لئے سکروفلوسو اور رحم پہ پچکاری کے لئے کینسروسو نمبر 5 تجویز کی جاتی ہے۔

لیکوریا (Leucorrhea): رحم میں اجتماع والا نسخہ ہی تجویز کریں۔

بیضہ دانیوں کا درد اور دیگر تکالیف (Ovaries, Pain & Other Dis.)

سکروفلوسو داخلی استعمال کے لئے اور خارجی استعمال کے لئے سرخ بجلی یا کینسروسو مفید رہتے ہیں۔

رحم کا بدگوشت، باسور (Polypus of Ut.): سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن یا کینسروسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن۔اگر خون بھی رستا ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن۔آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن دی جاتی ہے۔

رحم کا لٹک جانا (Prolapse): سکروفلوسو اور کینسروسو داخلی استعمال کے لئے اور ریڑھ کی ہڈی کے نچلے حصہ پر اور سیون کے مقام پر سرخ بجلی لگائیں۔

نوٹ: رحم سے متعلقہ تمام بیماریاں انجائیوٹیکو، کینسروسو اور سکروفلوسو کے ذریعے شفایابی سے ہم کنار ہو جاتی ہیں۔

ویکسین کے بد اثرات (Vaccination-Evil Effects):

سکروفلوسو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن داخلی اور خارجی استعمال میں لائیں۔

پھولی ہوئی وریدیں اور السر (Varicose Veins & Ulcers):

انجائیوٹیکو نمبر 2 دوسری ڈیلیوشن اور انجائیوٹیکو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور نیلی بجلی کا کمپریس تجویز کریں۔

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro



وریدوں کی سوزش (Veins Inflamation): انجائیوٹیکو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن داخلی استعمال کے لئے اور اسی دوا کے ساتھ نیلی بجلی کا کمپریس خارجی استعمال کے لیے کیا جائے۔ دموی مزاج مریضوں کے لئے سکروفلوسوموزوں رہتی ہے۔

سفید ورم/سوجن (White Swelling): انجائیوٹیکو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور سفید بجلی کے کمپریس کا مشورہ دیں۔

سر چکرانا۔(Vertigo): انجائیوٹیکو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن اور اسکے ساتھ انجائیوٹیکو نمبر 2 کے کمپریس یا دل کے مقام پر نیلی بجلی تلی اور سینے کے نیچے فیبر یفیوگو نمبر 1 دوسری ڈیلیوشن اور فیبر یفیوگو نمبر 2 کا مرہم تجویز کریں۔

آواز بیٹھ جانا۔(Loss of Voice): سکروفلوسو اور سرخ بجلی تجویز کریں۔ کینسروسو اور انجائیوٹیکو نمبر 2 باری باری دیں اور نیلی بجلی کے غرارے کرائیں۔

قے ۔(Vomting): سکروفلوسو نمبر 1 کے دس خشک گلوبیولز زبان پہ رکھیں۔ جذب ہو جانے پر اسی دوا کی دوسری ڈیلیوشن دیں۔ حمل کے دنوں کی قے کے لئے بھی یہی دوا تجویز کریں۔

خون کی قے (Blood Womting): سکروفلوسو نمبر x3 انجائیوٹیکو نمبر 3 کی تیسری ڈیلیوشن تجویز کریں۔ قے مسلسل ہو تو جگر پر فیبر یفیوگو نمبر 1 اور اسکی دوسری ڈیلیوشن کا مرہم لگائیں۔ سرخ اور زرد بجلیاں گدی پر۔ معدے کے گڑھے پر اور ریڑھ کی ہڈی پر لگائیں۔ نکسیر جاگنے پر فیبر یفیوگو نمبر 1 کے 5 سے 10 خشک گلوبیولز دیں۔

مسے (Warts): کینسروسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن داخلی طور پر اور کینسروسو نمبر 5 خارجی طور پر استعمال کے لئے تجویز کریں۔

بھڑ کا ڈنگ (Wasp Sting): سکروفلوسو نمبر 2 اور ریڑھ کی ہڈی پر سرخ بجلی تجویز کریں۔

کمزوری (Weakness): عمومی کمزوری کے لئے سکروفلوسو خشک گلوبیولز اور پھر اسکی ڈیلیوشنز دیں۔ ریڑھ کی ہڈی پر سرخ بجلی لگائیں۔

Scanned by CamScanner

**ہاتھ یا بازو کی کمزوری (Weakness-of Hand & Arm):** اعصاب پر سرخ بجلی موثر رہتی ہے۔

Farhan Soomro

**نظر کی کمزوری (Weakness of Sight):** گدی پر سرخ بجلی کا کمپریس رکھیں۔ ہر کھانے کے ساتھ انجائیوٹیکو نمبر 1 اور سکروفلوسو نمبر 1 دیں۔ کینسروسو نمبر 5 اور سکروفلوسو یا انجائیوٹیکو نمبر 2 کے باتھ اور ریڑھ کی ہڈی اور آنکھوں کے اردگرد سرخ اور زرد بجلی لگائیں۔

**تھائی رائیڈ گلینڈ کا بڑھ جانا۔(Thyroid Glands-Enlargement):**

کینسروسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن اور اسکے ساتھ سکروفلوسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن یا انجائیوٹیکو نمبر 3 کی دوسری ڈیلیوشن باری باری دیں۔ ہر دو گھنٹے کے بعد کینسروسو نمبر 5 کا ایک گرینول۔ سفید بجلی کا کمپریس اور کینسروسو نمبر 5 کا کمپریس استعمال کریں۔ منسلکہ اعصاب پر سرخ اور سفید بجلیاں لگائیں۔ گلینڈ کی جڑ کے مقام پر بھی یہی بجلیاں لگائیں۔

**سفید داغ (Whites):** کینسروسو نمبر 1 تیسری ڈیلیوشن۔ آٹھ دن کے بعد دوسری ڈیلیوشن اور کینسروسو نمبر 5 ہر کھانے کے ساتھ دیں۔ کینسروسو نمبر 5 کا ایک گرینول ہر گھنٹے کے بعد دیں۔ کینسروسو نمبر 5 کے 10 گرینولز آدھا پنٹ پانی میں شامل کر کے انجکشن کے ذریعے استعمال کریں اور صبح و شام سبز بجلی کا آدھا چائے کا چمچہ دیں۔ کیڑوں کا خدشہ ہو تو ورمی فیوگو نمبر 1 کے 8 یا 10 خشک گلوبیولز صبح اور شام کے وقت دیں۔

**بسہری۔(Whitlow):** چھوت زدہ انگلی یعنی بسہری سے نجات کے لئے سرخ یا سفید بجلی یا کینسروسو نمبر 5 کا کمپریس کافی رہتا ہے۔ اگر یہ ناکام ہو جائے تو انجائیوٹیکو یا سکروفلوسو نمبر 2 کے ساتھ کینسروسو نمبر 5 کی دوسری ڈیلیوشن دیں۔ انجائیوٹیکو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن یا سکروفلوسو نمبر 5 یا سفید بجلی کے کمپریس استعمال کئے جائیں۔ کینسروسو نمبر 5 اور سکروفلوسو نمبر 5 کے باتھ اور یہی دونوں ادویات کھانے کے وقت دیں۔

**کالی کھانسی (Whooping Cough):** انجائیوٹیکو نمبر 3 کی دوسری ڈیلیوشن یا سکروفلوسو نمبر 2 اور پیٹوریل نمبر 2 داخلی استعمال کے لئے تجویز کریں۔ کبھی کبھی کینسروسو نمبر 1 کی دوسری ڈیلیوشن بھی استعمال کرائیں۔

Scanned by CamScanner

**پیٹ کے کیڑے (Worms):** پیٹ اور آنتوں کے سبھی کیڑوں کا علاج ورمی فیوگو ہیں۔ انہیں ہمیشہ پہلی یا دوسری ڈیلیوشن میں لینا چاہئے۔ ان کے کچھ خشک گلوبیولز ہر کھانے کے ساتھ اور صبح و شام استعمال کرائے جائیں۔ ورمی فیوگو نمبر 2 کے انجکشن، مرہم اور باتھ تجویز کئے جائیں۔ آخر میں زرد بجلی بھی شامل کر لی جائے۔ اسکے 5 سے 10 قطرے تک ایک چائے کے چمچہ پانی میں ڈال کر لئے جائیں۔ یہ استعمال صبح سویرے کیا جائے۔

پیٹ کے کیڑوں کی وجہ سے درد قولنج، معدے کا بڑھ جانا، لعاب دھن کی کثرت، متلی، بھوک کی بے قاعدگی، بدبودار سانس، دانت پیسنا، بے آرام نیند، گدلا پیشاب، زرد چہرہ، پھیلی ہوئی آنکھیں، ناک نوچنا، تشنج کے دورے پڑنا۔ اور رعشہ جیسے مسائل حل کرنے کے لئے شام کو سناء کا جوشاندہ پلائیں اور اگلے روز بڑی خوراک (مقدار کے لحاظ سے) ورمی فیوگو دیں۔

**زخم (Wounds):** سب سے پہلے اچھی طرح لیکن نرمی سے زخم کو دھوئیں۔ پھر درد سے نجات کے لئے سفید یا سبز بجلی کے کمپریس رکھیں۔ اگر خون کا اخراج بہت زیادہ ہو تو انجائیوٹیکو نمبر 1 کی تیسری اور دوسری ڈیلیوشن کے کمپریس استعمال کرنے کے علاوہ نیلی بجلی بھی استعمال کریں۔ اگر پیپ پڑی ہوئی ہو اور مردہ بافتیں زندہ بافتوں سے الگ ہو رہی ہوں تو کینسروسو نمبر 2 اور کینسروسو نمبر 5 بھی تجویز کریں۔

**گولی کا زخم (Gunshot):** بندوق وغیرہ کی گولی کا زخم سکروفلوسو نمبر 2 کے داخلی استعمال اور سرخ بجلی کے کمپریس کی صورت میں خارجی استعمال سے مندمل ہو جاتا ہے۔ اندمال میں تیزی لانے کے لئے سکروفلوسو نمبر 2 اور سکروفلوسو نمبر 1 ہر کھانے کے ساتھ اور سکروفلوسو نمبر 5 متاثرہ مقام پر لگانا تجویز کیا جائے۔

Farhan Soomro

XXXXXXXXX

Scanned by CamScanner

ہمارے ہاں الیکٹروہومیوپیتھک

سیلبس کے مطابق اور جنرل

پریکٹس کے لئے ہر قسم کی

الیکٹروہومیوپیتھک

ہومیوپیتھک اور طبی کتابیں

اور

ملکی اور J.S.O کمپنی جرمنی

کی الیکٹروہومیوپیتھک

ادویات دستیاب ہیں

Farhan Soomro




پہلی منزل:15- نیوانارکلی (نزد پنجاب بنک) لاہور

فون:7351898

Scanned by CamScanner

Farhan Soomro

# ریڈرز پبلی کیشنز کی شائع کردہ ہومیوپیتھک کتب

| نمبر شمار | نام کتاب | قیمت | نمبر شمار | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | جواہر ہومیوپیتھی مسعود صدیقی | 180روپے | 2 | پریکٹس میڈیسن دولت سنگھ | 210روپے |
| 3 | نمونیا اور اس کا ہومیوپیتھک علاج | 30روپے | 4 | جلدی بیماریاں اور ان کا ہومیوپیتھک علاج | 40روپے |
| 5 | بائیوکیمک سائنس کاشی رام | 100روپے | 6 | رموز ہومیوپیتھی | 40روپے |
| 7 | سات دواؤں کے مرکبات | 40روپے | 8 | نیفرالوجی ڈاکٹر عثمان | 50روپے |
| 9 | میڈیکل ٹپس | 50روپے | 10 | ہومیو ڈاکٹر | 120روپے |
| 11 | ابتدائی طبی امداد کی ہومیوپیتھک اور بائیوکیمک مخصوص ادویات | 50روپے | 12 | بچوں کے امراض خورشید | 100روپے |
| 13 | ناک کان گلے کے امراض | 80روپے | 14 | کتاب العین خورشید | 40روپے |
| 15 | بخار | 70روپے | 16 | سیل لیکچرز عمران ریاض | 42روپے |
| 17 | ہومیوپیتھک مجرب مرکبات | 70روپے | 18 | ذیابیطس اور اس کا ہومیوپیتھک علاج عابد حسین | 30روپے |
| 19 | پریکٹیکل ہومیوپیتھک تھیراپیوٹکس (ڈیوی) | 160روپے | 20 | پیشے اور ہومیوپیتھی | 40روپے |
| 21 | جدید انسان اور ہومیوپیتھی | 80روپے | 22 | مرغیوں اور پرندوں کی بیماریوں کا ہومیوپیتھک علاج | 40روپے |
| 23 | جانوروں کی بیماریوں کا ہومیوپیتھک علاج | 50روپے | 24 | بچے خوف (معالجات) | 50روپے |

Scanned by CamScanner

# کتب برائے الیکٹرو ہومیو پیتھک کورس

☆ الیکٹرو ہومیو پیتھک پریکٹس آف میڈیسن

☆ الیکٹرو ہومیو پیتھک ادویات (میٹیریا میڈیکا)

☆ الیکٹرو ہومیو پیتھک فارمیسی

☆ اصول الیکٹرو ہومیو پیتھی

☆ معالجات الیکٹرو ہومیو پیتھی

☆ برقی سیال (بجلیاں)

☆ مڈوائفری اینڈ گائنا کالوجی

☆ میڈیکل جیورس پروڈنس

☆ کیس ٹیکنگ

☆ اناٹومی

☆ فزیالوجی

☆ پیتھالوجی

☆ نفسیات

Farhan Soomro

Scanned by CamScanner

# کتب برائے الیکٹروہومیوپیتھک کورس

الیکٹروہومیوپیتھک ادویات (میٹریامیڈیکا)

الیکٹروہومیوپیتھک پریکٹس آف میڈیسن

اصول الیکٹروہومیوپیتھی

الیکٹروہومیوپیتھک فارمیسی

برقی سیال

اناٹومی

فزیالوجی

پیتھالوجی

نفسیات

مڈوائفری اینڈ گائناکالوجی

Farhan Soomro

Scanned by CamScanner